گر نہیں نکہتِ گل کو ترے کوچے کی ہوس　　کیوں ہے گردِ رہِ جولانِ صبا ہو جانا

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

غمِ فراق میں تکلیفِ سیرِ باغ نہ دو　　مجھے دماغ نہیں خندہ ہائے بیجا کا

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

تری طرف ہے بحسرت نظارۂ نرگس　　بکوریِ دل و چشمِ رقیب ساغر کھینچ

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

پیمانۂ وسعت کدۂ شوق ہوں اے رشک　　مشکل ہے کہ تیغ کو دلِ تنگ کا دوں

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

جلے ہے دیکھ کے بالینِ یار پر مجھ کو　　نہ کیوں ہو دل پہ مرے داغِ بدگمانیِ شمع

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

گرنی تھی ہم پہ برقِ تجلی نہ طور پر　　دیتے ہیں بادہ ظرفِ قدح خوار دیکھ کر

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

دائم پڑا ہوا ترے در پر نہیں ہوں میں　　خاک ایسی زندگی پہ کہ پتھر نہیں ہوں میں
رکھتے ہو تم قدم مری آنکھوں سے کیوں دریغ　　رتبے میں مہر و ماہ سے کمتر نہیں ہوں میں
کرتے ہو مجھ کو منعِ قدم بوس کس لئے　　کیا آسمان کے بھی برابر نہیں ہوں میں

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

بدگماں ہوتا ہے وہ کافر نہ ہوتا کاشکے　　اس قدر ذوقِ نوائے مرغِ بستانی مجھے

**رشک ایک فرض منصبی کی حیثیت ہے**

غالب کے کلام میں ایسے شعر بھی ملتے ہیں جن سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ رشک کو اپنا فرض منصبی سمجھتے تھے، اور اگر کبھی غیر ارادی طور پر رشک نہیں پیدا ہوتا تو وہ اس کو کسی نہ کسی طرح پیدا کرنا چاہتے ہیں اور اس کی تعلیم بھی دیتے ہیں، مثلاً وہ کہتے ہیں کہ اگر معشوق کی کسی ادا پر میرا دیدہ اور دل بجائے رقابت اور ایک دوسرے پر رشک کرنے کے باہم صلح کریں تو یہ ان کی غلطی ہے۔ غیرت الفت یہ ہے کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ رشک کرنے لگیں، چنانچہ دوسرے شعر میں ایسی تعلیم کا نتیجہ پیش کرتے ہیں کہ معشوق کے نظارہ وخیال کے سامان سے ان کا دل ودیدہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ رشک کرنے لگے ہیں، وہ ہوس یار کے ساتھ عداوت اغیار کو ضروری سمجھتے ہیں۔ ایک شعر میں کہتے ہیں چونکہ میرے دل میں اسے ہوس یار باقی نہیں اس لئے میں رشک اغیار کی بھی پرواہ نہیں کرتا۔

غالب کا عقیدہ ہے کہ ہر عاشق کو رقیب سے ناخوش ہونا چاہیے یعنی اس کے لئے رشک لازمی ہے، لیکن وہ اس کلیہ سے زلیخا کو مستثنیٰ کردیتے ہیں کیونکہ اس نے رشک سے کام نہ لینے کی بنا پر بہت بڑا فائدہ حاصل کیا تھا۔ ان کی حالت نہایت خستہ ہوجاتی ہے لیکن وہ سنبھالے رہنا چاہتے ہیں کیونکہ انھیں ڈر ہے کہ رقیب کو میری خستہ حالی کی خبر نہ ہوجائے، لوگ ان کے سامنے ان کے معشوق کا نام لیتے ہیں لیکن وہ رشک کے سبب دوسروں کی زبان سے اس کا نام سننا گوارا نہیں کرتے لیکن منع کرنا بھی نہیں چاہتے کیونکہ ان کا خیال ہے کہ اس طرح معشوق سے

نفرت ظاہر ہو گی، لہذا وہ رشک کو جو ان کا فرض تھا نفرت کے خوف سے مجبوراً چھوڑ بیٹھتے ہیں۔ کیا حسب ذیل اشعار سے اس امر کا ثبوت نہیں ملتا کہ غالب کی ذہنیت میں رشک کو بے حد اہمیت حاصل ہو گئی تھی۔

باہم دگر ہوئے ہیں دل و دیدہ پھر رقیب     نظارہ و خیال کا ساماں کئے ہوئے

- - - - - - - - - -

ہے غیرتِ الفت کہ اسد اس کی ادا پر     گر دیدہ و دل صلح کریں جنگ نکالوں

- - - - - - - - - -

گنجائشِ عداوتِ اغیار اک طرف     یاں دل میں ضعف سے خلش خار بھی نہیں

- - - - - - - - - -

سب رقیبوں سے ہیں ناخوش پر زنانِ مصر سے     ہے زلیخا خوش کہ محوِ ماہِ کنعاں ہو گئیں

- - - - - - - - - -

ہم رقیب سے نہیں کرتے وداعِ ہوش     مجبور یاں تلک ہوئے اے اختیار حیف

- - - - - - - - - -

نفرت کا گماں گزرے ہے میں رشک سے گزرا     کیوں کر کہوں لو نام نہ ان کا مرے آگے

- - - - - - - - - -

غالب کے کلام میں اس قسم کے بھی بہت سے شعر نظر آتے ہیں جن میں اگرچہ وحدت [illegible] اس پہلو پر روشنی نہیں ڈالی گئی ہے۔ لیکن

ان کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ غالب کی اسی مخصوص ذہنیت کی پیداوار ہیں جس کی نشوونما رشک کی آبیاریوں کی مرہون منت تھی ۔ عام طور پر شاعر اپنے رشک کو صرف رقیب ہی تک محدود رکھتے ہیں لیکن غالب اس سے گزر کر معشوق تک پہنچ جاتے ہیں اور اس پر بھی اپنے رشک کا طرح طرح سے نقش بٹھانا چاہتے ہیں، یہاں صرف انہی اشعار کا ذکر کیا جاتا ہے جن میں انہوں نے معشوق کی ہر ایک حرکت کا رشک کی نگاہوں سے مطالعہ کیا ہے۔

وہ ایک دفعہ معشوق سے اس کے تبسم پنہاں کا گلہ کرتے ہیں کہ اس سے میرے زخم رشک کی رسوائی ہوگی، معشوق ان کے آگے غیر کی شکایت کرتا ہے تو وہ بجائے خوش ہونے کے اس کو منع کرتے ہیں وہ نہیں چاہتے کہ معشوق وادی مجنوں کی طرف بے پردہ گذر کرے کیونکہ وہ سمجھتے ہیں کہ وہاں مجنوں کا دل ذروں کی شکل میں منتقل ہو گیا ہے، معشوق کو ان کے پاس آنے میں کچھ دیر ہوتی ہے تو وہ سمجھتے ہیں کہ کسی رقیب نے انھیں روک لیا تھا وہ معشوق سے غیر کے ملنے کی رسوائی کا ذکر کرتے ہیں اور پھر اس کے جواب کو ایک عجیب انداز سے دہراتے ہیں معشوق کو غیر سے اختلاط کرتے ہوئے دیکھ کر ان کا رشک اس کا ایک عجیب سبب بنا لیتا ہے یعنی یہ کہ وہ ٹھنڈا امکان ہے (جس میں حقیقی عشق والفت کی گرمی نہیں) اس لئے معشوق کو پسند آگیا ہے، رقیب ان کے معشوق کے ساتھ گستاخی کرتا ہے اور وہ حیا کے سبب سے اس کو منع نہیں کرتا تو غالب کے جذبہ رشک

توصدمہ پہنچتا ہے ۔

جب وہ دیکھتے ہیں کہ معشوق کو اپنے آپ پر اعتماد ہے تو انھیں رنج ہوتا ہے کیونکہ وہ اس کی وجہ سے غیر کی نسبت حسن ظن رکھتا ہے اور اس کے آزمانے پر مستعد نہیں ہوتا، اسطرح بوالہوس کی شرم رہ جاتی ہے ۔ وہ چاہتے ہیں کہ ان کا معشوق رات کے وقت مے پیئے ہوئے ان کے پاس آئے لیکن ساتھ ہی ان کا رشک ایک شرط لگا دیتا ہے یعنی یہ کہ وہ رقیب کو ساتھ لیکر نہ آئے ۔ معشوق بزم غیر میں زیادہ شراب پی لیتا ہے تاکہ غیر بادہ آشامی کا اندازہ کرے، تو غالب کو رشک ہوتا ہے حسب ذیل بعض اشعار اسی قسم کے مطالب کے حامل ہیں ۔ ؎

یا میرے زخم رشک کو رسوا نہ کیجئے　　یا پردۂ تبسم پنہاں اٹھائیے

---

ہے مجھ کو تجھ سے تذکرۂ غیر کا گلہ　　ہر چند بر سبیل شکایت ہی کیوں نہ ہو

---

بے پردہ سوئے وادیٔ مجنوں گزر نہ کر　　ہر ذرے کے نقاب میں دل بیقرار ہے

---

ہوئی تاخیر تو کچھ باعث تاخیر بھی تھا　　آپ آتے تھے مگر کوئی عناں گیر بھی تھا

---

غیر کو یارب وہ کیونکر منع گستاخی کرے　　گر حیا بھی اس کو آتی ہے تو شرما جائے ہے

مے وہ کیوں بہت پیتے بزمِ غیر میں یارب     آج ہی ہوا منظور ان کو امتحاں اپنا

---

رشک کہتا ہے کہ اس کا غیر سے اخلاص حیف     عقل کہتی ہے کہ وہ بے مہر کس کا آشنا

**غالب کے اور عام شاعروں کے رشک کا مابہ الامتیاز**

جب کسی کو کسی قسم کے فائدہ کی خواہش ہوتی ہے اور وہ دیکھتا ہے کہ ایک دوسرا بھی اسی کی خواہش میں محو ہے اور صرف خواہش ہی نہیں بلکہ اس کے حصول کے لئے سرگرم بھی ہے تو پہلے شخص میں اپنے فائدے کے چھن جانے کے خوف سے رشک پیدا ہو جاتا ہے یہی حال ایشیائی عاشق کا ہے جب وہ دیکھتا ہے کہ میں جس کو حاصل کرنا چاہتا ہوں اسی کے لئے دوسرے قدم بھی تیزی کے ساتھ بڑھ رہے ہیں تو اس کو فطرتاً رشک کی طرف مائل ہونا پڑتا ہے یہی وہ مضمون ہے جس کو طرح طرح سے ایشیا کے شاعر اپنے کلام میں پیش کرتے ہیں لیکن غالب اس بارے میں عام شعرا سے بالکل ممتاز حیثیت رکھتے ہیں وہ نہ صرف مسرت کے چھن جانے کے خوف سے رشک پر مجبور ہوتے ہیں بلکہ رنج والم میں بھی دوسروں کو اپنی برابری یا اپنے پر ترجیح حاصل کرتے ہوئے دیکھنا انھیں رشک کی طرف متوجہ کر دیتا ہے، وہ رشک کو جذبات کے تحت ہی نہیں رکھنا چاہتے بلکہ عقل سے بھی اس کا فرض ہونا ثابت کر دکھاتے ہیں جس طرح پہلے پہلے کوئی شخص دولت اس خیال سے جمع کرتا ہے کہ اس کے ذریعہ سے اس کو آرام ملے گا لیکن جب دولت جمع ہوتی ہے تو رفتہ رفتہ اس کا مطمح نظر بدل جاتا ہے اور بجائے آرام و مسرت کے خود دولت اس کا مطمح نظر بن جاتی ہے غالب کے رشک کی بھی یہی

حالت ہے اوّل اوّل تو ان کے خانگی حالات، احول کے واقعات طبیعت کی خاص افتاد اور پھر شاعری کی عام روش کی بنا پر وہ رشک کی طرف مائل ہو گئے لیکن جوں جوں رشک کے مضامین تخلیق پاتے گئے ان کی ذہنیت ایک خاص شکل میں منتقل ہوتی گئی، جو فی الجملہ رشک کا حجتیہ تھی۔

عاشق کی اہم ترین خواہش یہ ہوتی ہے کہ معشوق کے دیدار سے مشرف ہو۔ غالب ایک عاشق کی حیثیت سے اس سے محروم نہیں ہو سکتے تھے بلکہ انکی عالی ہمتی کا اقتضا تو تھا کہ... ان کی یہ خواہش عام عاشقوں سے بدرجہا زیادہ ہو۔ لیکن جب انھیں معلوم ہوتا ہے کہ معشوق ان کی خاطر اپنے چہرہ کا نقاب اٹھائیگا تو اور لوگ بھی اسے دیکھ لیں گے جس کو ان کا رشک ہرگز گوارا نہیں کر سکتا اس لئے وہ نہیں چاہتے کہ خود بھی معشوق کے دیدار سے مشرف ہوں کہتے ہیں

تکلف برطرف نظارگی میں بھی سہی لیکن        وہ دیکھا جائے کب یہ ظلم دیکھا جائے ہے مجھسے

کیا کوئی ایسا عاشق ہوگا جو اپنے معشوق کو اپنے پاس آنے سے روکے؟ لیکن غالب کی ذہنیت ملاحظہ ہو کہ جب معشوق ان کے پاس آنے کی تکلیف کرتا ہے تو بجائے اس کے کہ وہ مارے خوشی کے پھولے نہ سماتے معشوق کو آئندہ سے آنے کے لئے منع کر دیتے ہیں کیونکہ جب چلنے کی وجہ سے اسکے چہرہ پر پسینہ کے قطرے نمودار ہوے تو غالب کے رشک نے انھیں اس خیال پر مائل کیا کہ یہ قطرے راستے والوں کی نظریں ہیں جو حیرت کی وجہ سے معشوق کے چہرہ پر جم گئی ہیں کہتے ہیں

بدگمانی نے نہ چاہا اسے سرگرم خرام        رخ پہ ہر قطرہ عرق دیدۂ حیراں سمجھا

معشوق کی گلیوں میں چکر لگانا عاشق کے لئے باعث فخر ہوتا ہے، وہ خواہ کہیں کیوں نہو عاشق کی حملہ کوششوں کا مرکز ہے غالب کا معشوق..... رقیب کے در پر سے گزرتا ہے اسکے

دیکھنے کی خواہش اور کوشش عام عاشقوں کی طرح ان کا بھی فرض ہے چنانچہ وہ اسکو انجام دینے کیلئے۔۔۔ نکلتے ہیں اور انھیں مجبوراً رقیب کے در پر جانا پڑتا ہے کیونکہ معشوق وہیں سے نظر آتا ہے یہ حرکت انکے رشک کو ناگوار گزرتی ہے اور وہ افسوس کرتے ہوئے کہتے ہیں:-

جانا پڑا رقیب کے در پر ہزار بار　　اے کاش جانتا نہ تری رہگذر کو میں

وہ ایک دفعہ معشوق کے گھر کی طرف نکل پڑتے ہیں انھیں پتہ تو معلوم ہے لیکن گھر نہیں معلوم لہٰذا وہ وہاں ہر ایک سے دیوانوں کی طرح یہ پوچھتے پھرتے ہیں کہ اب میں کدھر جاؤں لیکن رشک کی وجہ سے معشوق کے گھر کا نام نہیں لیتے۔ ے

چھوڑا نہ رشک نے کہ ترے گھر کا نام لوں　　ہر اک سے پوچھتا ہوں کہ جاؤں کدھر کو میں

ہر عاشق اپنے قاصد کی قدر اور خاطر تواضع کرتا ہے کیونکہ صرف اسی پر اس کی اور اسکے معشوق کی گفتگو اور پیغام کا انحصار ہوتا ہے گویا قاصد کے بغیر معشوق تک عاشق کی رسائی دشوار ہے غالب کو اس کی پرواہ نہیں وہ اس پر بھی رشک کرتے ہیں اگرچہ قاصد خود انہی کے لئے گفتگو کرنے معشوق کے پاس جاتا ہے لیکن اس کے سوال و جواب پر غالب کو رشک ہوتا ہے کہتے ہیں:-

گزرا اسد مسرت پیغام یار سے　　قاصد پہ مجھکو رشک سوال و جواب ہے

ہر ایک عاشق کی یہ آرزو ہوتی ہے کہ اس کا معشوق اسے قتل کر دے جس کے بدلے حیات جاودانی اور اطمینان ابدی نصیب ہو سکے امید رہتی ہے غالب کا معشوق یہ شرف بخشنے کے لئے ان کی طرف آتا ہے لیکن وہ بجائے خوشی منانے کے اس کے ہاتھ میں تلوار دیکھکر جوشِ رشک سے مرنے لگتے ہیں۔ ے۔

آتا ہے میرے قتل کو پر جوش رشک سے　　مرتا ہوں اس کے ہاتھ میں تلوار دیکھ کر

کسی عاشق کی سب سے بڑی کامیابی یہ ہے کہ وہ جیتے جی اپنے معشوق کے روبرو رہے اس کی موت بھی معشوق ہی کے ہاتھ سے ہو اور مرنے کے بعد دفن بھی معشوق ہی کے سامنے ہو گویا ہر طرح سے اس کو معشوق کی قربت اور اس کی ذات میں محویت نصیب ہو، لیکن غالب رشک کی خاطر اس نعمت عظمے سے بھی ہمیشہ کے لئے محروم ہو جانا چاہتے ہیں، انھیں ڈر ہے کہ اگر معشوق کی گلی میں دفن کیا جاؤں گا تو میری قبر کے پتہ سے لوگوں کو معشوق کا گھر مل جائیگا، کہتے ہیں۔ ؎

اپنی گلی میں مجکو نہ کر دفن بعد قتل
میرے پتہ سے خلق کو کیوں تیرا گھر ملے

غالب کی عقل انھیں یقین دلاتی ہے کہ "وہ بے مہر کس کا آشنا" اور "بلائے جاں ہے ادا اُس کی اک جہاں کے لئے" لیکن وہ کہتے ہیں کہ یہ بلائیں بھی میرے ہی لئے مخصوص ہونی چاہئیں۔ اگر دوسرے بھی اس میں مبتلا ہو جائیں تو انھیں رشک ہوتا ہے وہ کہتے ہیں۔ ؎

رہا بلا میں بھی میں مبتلائے آفت رشک
بلائے جان ہے ادا تیری اک جہاں کے لئے

اور اسی لئے ایک دوسرے شعر میں کہتے ہیں۔ ؎

قہر ہو یا بلا ہو جو کچھ ہو　　کاشکے تم میرے لئے ہوتے!

رشک کے انتہائی مدارج | غالب کا رشک صرف ان مدارج ہی پر ختم نہیں ہو جاتا وہ آگے بڑھ کر خود اپنے آپ سے رشک کرنے لگتے ہیں لیکن اسی رشک کی خاطر اس کی تمنا نہیں کرنا چاہتے ایک اور جگہ وہ ظاہر کرتے ہیں کہ میں اسے نہیں دیکھ سکتا، اس لئے نہیں کہ اس کے دیکھنے کی مجھ میں تاب نہیں ہے بلکہ اس وجہ سے کہ مجھے اپنے آپ پر رشک آجاتا ہے۔ ایک دفعہ وہ اپنے معشوق کو دیکھ چکنے کے بعد اپنی طاقتِ دیدار پر رشک کرنے لگتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ میں بھی اس قابل نہیں کہ اس کا عاشق بن سکوں، اس لئے اپنی صورت پر طعن کرتے ہیں۔ ان شعروں میں انہوں نے یہ خیالات ادا کئے ہیں ؎

ہم رشک کو اپنے بھی گوارا نہیں کرتے    مرتے ہیں و لے ان کی تمنا نہیں کرتے

---

دیکھنا قسمت کہ آپ اپنے پہ رشک آجائے ہے    میں اسے دیکھوں بھلا کب مجھ سے دیکھا جائے ہے

---

کیوں جل گیا نہ تابِ رخِ یار دیکھ کر    جلتا ہوں اپنی طاقتِ دیدار دیکھ کر

---

غافل ان مہ طلعتوں کے واسطے    چاہنے والا بھی اچھا چاہئے
چاہتے ہیں خوبرویوں کو اسد    آپ کی صورت تو دیکھا چاہئے

اس منزل پر پہنچنے کے بعد اگر غالب کے ان اشعار کا مطالعہ کیا جائے جن میں انہوں نے اپنے مذہب کے متعلق اشارے کئے ہیں تو ان کی اس ذہنیت

کے متعلق خاص خاص انکشافات حاصل ہوتے ہیں۔ کیا حسب ذیل اشعار ان کی اس مخصوص ذہنیت سے ایک زبردست تعلق نہیں رکھتے؟

اُسے کون دیکھ سکتا کہ یگانہ ہے وہ یکتا
جو دوئی کی بو بھی ہوتی تو کہیں دو چار ہوتا

---

ہنوز تیرے تصور میں ہے نشیب و فراز
ہنوز یہ ہرزہ بیابان نوردِ وہم وجود

---

قبلہ کو اہل نظر قبلہ نما کہتے ہیں
ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود

---

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہیں
ہے تجلی تری سامانِ وجود
ذرہ بے پرتو خورشید نہیں

---

اتنا ہی مجھکو اپنی حقیقت سے بعد ہے
جتنا کہ وہم غیر سے ہوں پیچ و تاب میں
اصل شہود و شاہد و مشہود ایک ہے
حیراں ہوں پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں
ہے مشتمل نمود صور پر وجود بحر
یاں کیا دھرا ہے قطرہ و موج و حباب میں
ہے غیب غیب جس کو سمجھتے ہیں ہم شہود
ہیں خواب میں ہنوز جو جاگے ہیں خواب میں

اس بارے میں یہاں صرف اس امر کا اظہار کافی ہے کہ غالب کے عقیدہ وحدت الوجود کا اس کلام غالباً ان کی اسی ذہنیت کی زبردست امداد کا نتیجہ ہے ہمارا خیال تھا کہ غالب کی ذہنیت کو خود غالب سے رشک ہونے کے بعد سیری ہوجائے گی

لیکن شدت تشنگی کی کوئی حد بھی ہے کہ وہ اس سلسلہ کو دہیں ختم کردینا نہیں چاہتی بلکہ غالب کو مجبور کردیتی ہے کہ وہ خدا سے بھی رشک کرنے لگیں چنانچہ وہ کہتے ہیں ؎

قیامت ہے کہ ہوے مدعی کا ہم سفر غالبؔ
وہ کافر جو خدا کو بھی نہ سونپا جائے ہے مجھسے

# علیہیات

(۱) یادگار غالب۔ حالی
(۲) غالب (آب حیات)۔ محمد حسین آزاد
(۳) غالب کی شاعری۔ عبدالماجد بی اے۔ رسالہ ادیب۔
(۴) محاسن کلام غالب عبدالرحمن بجنوری۔ ام اے، پی ایچ، ڈی۔
(۵) ان اپری ای شن ات غالب۔ صلاح الدین خدا بخش۔
(ایسیز انڈین انڈ اسلامک۔ ۱۹۰۲ء)
(۶) دیوان اُردو سے غالب اور شوکت میرٹھی۔ ناظر الحسن ہوش بلگرامی۔ ۱۹۱۶ء
(رسالہ ذخیرہ حیدرآباد بابت مئی و جون اور جولائی اگست
(۷) مرزا غالب مغفور۔ ذہین حیدر آبادی۔ ذخیرہ اپریل ۱۹۱۶ء۔
(۸) غالب۔ یاس لکھنوی۔ مخزن ۱۹۱۷ء۔
(۹) مہملات غالب۔ محمد عبدالمالک بیرسٹر ایٹ لا بہاولپور۔ شباب اُردو فروری ۱۹۲۱ء
(۱۰) مہملات غالب۔ خلیم غلام غوث۔ شباب اردو۔ مئی ۱۹۲۱ء
(۱۱) کلام غالب۔ الف دین۔ شباب اردو مئی ۱۹۲۱ء۔
(۱۲) مہملات غالب۔ ظفر مہدی نگر جائسی۔ شباب اُردو۔ اگست اور ستمبر ۱۹۲۱ء
(۱۳) مہملات غالب اور نظر منتقد پر محاکمہ۔ ابوالعطا عاقل الہ آبادی۔ شباب اردو جون ۲۱ ۱۹ء
(۱۴) مہملات غالب۔ " " " " نومبر ۱۹۲۱ء
(۱۵) شارحین غالب۔ محمد دین تاثیر ام اے۔ نیرنگ خیال۔ جولائی ۱۹۲۶ء
(۱۶) غالب کا مذہب۔ علی عباس حسین ام اے۔ زمانہ ستمبر ۱۹۲۶ء
(۱۷) غالب کی ذہنیت پر ایک نظر عزیز نگار۔ دسمبر ۱۹۲۶ء
(۱۸) غالب اور ذوق مالک رام نگار دسمبر ۱۹۲۶ء
(۱۹) غالب، مومن اور ذوق حامد حسن قادری نگار۔ جون ۱۹۲۷ء
(۲۰) قسطاس مستقیم عشرت علی ایزدی نگار۔ اپریل ۱۹۲۷ء
(۲۱) غالب کا ذوق فارسی غلام ربانی عزیز نگار۔ مئی اور جون ۱۹۲۷ء
(۲۲) غالب کے شخصی گفتی سید جعفر عباس ہمدانی۔ سہیل جلد اول نمبر اول ۱۹۲۶ء

(۲۳) کلام غالب میں بعض خصوصیات ۔ محمد مہدی ۔ رسالہ اردو ۔ اکتوبر ۱۹۲۱ء

(۲۴) مرزا غالب کا نسب نامہ ۔ مرزا رفیق بیگ ۔ رسالہ اردو جولائی ۱۹۲۳ء

(۲۵) کلام غالب کی اردو شرحیں ۔ ہاشمی فرید آبادی ۔ رسالہ اردو ۔ اپریل ۔ مئی ۱۹۲۴ء

(۲۶) غالب کے نئے کلام کا انتخاب ۔ ہاشمی فرید آبادی ۔ جولائی ۱۹۲۳ء

(۲۷) غالب کا فلسفہ ۔ ہاشمی فرید آبادی ۔ ستمبر، اکتوبر ۱۹۲۴ء

(۲۸) اپروچ ٹو غالب (انگریزی) ڈاکٹر عبداللطیف ۔ مجلہ عثمانیہ ۔ فروری ۱۹۲۷ء

(۲۹) شرح عبدالعلی والا ۔ پروفیسر نظام کالج ۔

(۳۰) شرح طباطبائی علی حیدر نظم طباطبائی ۔

(۳۱) شرح نظامی بدایونی ۔

(۳۲) شرح شوکت میرٹھی ۔

(۳۳) شرح حسرت موہانی ۔

(۳۴) شرح عبدالباری آسی ۔

(۳۵) شرح سہا (مطالب الغالب)

(۳۶) شرح وحید الدین بیخود (مراۃ الغالب)

(۳۷) مقدمہ شرح نظامی بدایونی ۔ ڈاکٹر محمود بیرسٹر ایٹ لا ۔

(۳۸) غالب (خمخانۂ جاوید) لالہ سری رام ۔ ایم اے ۔

(۳۹) غالب ۔ (گل رعنا) عبدالحئی ندوی ۔

(۴۰) غالب (شعر الہند) عبدالسلام ندوی ۔

(۴۱) غالب (سیر المصنفین) محمد یحییٰ تنہا ۔ بی اے ۔

# حالی اور نثر اردو

ناصح مشفق ہیں یاروں کے نہ مصلح اور مشیر　　درد مندان کے نہ ان کے درد کے درماں ہیں ہم
پھوٹ پڑتے ہیں تماشہ اس چمن کا دیکھکر　　نالۂ بے اختیار بلبل نالاں ہیں ہم

حالی کی حیات پڑھنے والے کے لئے بہت کم ایسا مواد فراہم کرسکتی ہے کہ وہ کسی دلچسپ فسانے کی طرح محظوظ ہوسکے اگرچہ انھوں نے مستقل محنت اور مسلسل ترقیوں کے ساتھ ایک طویل عمر بسر کی لیکن جہاں تک خارجی حالات کا تعلق تھا ان کی زندگی کے زیادہ تر ایام بالکل خاموش گذر گئے۔ بائیس برس کی عمر کے بعد دو تین سال کے لئے حالی کے اس محیط زندگی میں تھوڑا سا ہیجان ضرور پیدا ہو گیا تھا لیکن جوں ہی اینگلو عربک اسکول دہلی سے ان کا تعلق ہو گیا اور وہ دہلی میں سکونت پذیر ہوئے اس سمندر کا سارا مد و جزر ہمیشہ کے لئے ختم ہو گیا حسن اتفاق سے اس کے بعد بھی ایسے مواقع ملتے گئے کہ انھوں نے اپنی تمام زندگی خاموشی اور سنجیدگی کے ساتھ دنیا کے پر فتن ہنگاموں سے دور رہکر گزار دی یہ ایک پر عظمت زندگی تھی اور ہر پر عظمت زندگی کے لئے یہ ضروری نہیں کہ وہ ڈرامائی ہو!

یہ وہ زندگی تھی جس پر ایک ایسا سکوت چھایا ہوا تھا جو صرف ان وقتی آلام سے ٹوٹتا ہے جو ہر انسانی زندگی کے اجزائے لاینفک ہیں۔ کم عمری ہی میں ان کے والد اور والدہ کا سایہ ان کے سر سے اٹھ گیا۔ اور اسی طرح عہد شباب میں بھی ہندوستان

کے اس رستخیز بیجا (۱۸۵۷ء) کے سبب ان کی ملازمت بھی چھوٹ گئی، لیکن انھوں نے مرزا غالب یا میر تقی کی طرح نعرہائے دلخراش ہرگز نہیں بلند کیے اور نہ کبھی حادثات کا مقابلہ کرنے اور آگے بڑھنے کی کوشش کی قدرت نے بھی ان کی اس سنجیدگی اور سیر چشمی کا اس طرح بدلہ دیا کہ وہ کبھی گوشہ نشین نہیں ہونے پائے بلکہ ہر دفعہ ایک نت نئے طریقے سے ان کی قدر و منزلت اور ترقی کے اسباب مہیا ہوتے گئے اور انہیں عزلت گزینی چھوڑ کر مختلف قسم کے ہنگاموں میں شریک ہونا پڑا۔

**اردو ادب پر حالی کی ابتدائی نظر[1]** یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ حالی کی سوانح عمری میں ان اندرونی دلچسپیوں کا بھی فقدان ہے جو کاروباری اور عملی ہستیوں کے مقابلہ میں ادبی شخصیتوں کے لئے ضروری قرار دی جاتی ہیں جب شادی کے بعد انکا ذوق علم ان کو دہلی لے گیا اور وہاں کی ادبی مجلسوں میں ان کی آنکھیں کھلیں تو ان کو ایک جہان دیگر نظر آیا جس میں ایک طرف تو غالب، مومن - ذوق، نیر، شیفتہ، علوی، ممنون اور صہبائی کے ناموں نے شعر و سخن کا مذاق رکھنے والی مجلسیں ہمیشہ گرم رہا کرتی تھیں - اور دوسرے طرف مفتی صدرالدین، شاہ عبدالعزیز، فیض الحسن سہارنپوری، مفتی عنایت احمد، مولانا اسمعیل شہید - احمد رضا خاں صاحب

---

[1] حالی کی کوئی مبسوط سوانح عمری اب تک نہیں لکھی گئی ان کی حیات کے متعلق دو چھوٹے چھوٹے رسالے جن میں سے ایک سیماب اکبرآبادی صاحب اور دوسرا سید محمد فاروق صاحب کا مصنفہ ہے اس وقت راقم کے زیر نظر ہیں، ان کے علاوہ جو معلومات اس مضمون میں ہیں وہ ایسی ہستیوں سے حاصل کیگئی ہیں جو حالی سے ذاتی طور پر واقف ہیں۔

بریلوی، محمد قاسم صاحب دیوبندی، احمد علی سہارنپوری۔ مولانا فضل حق خیرآبادی سید احمد بریلوی۔ مولانا محمود الحسن، محمد فاروق صاحب چریاکوٹی مولانا فضل الٰہی گنج مرادآبادی۔ اور عنایت رسول صاحب چریاکوٹی جیسی مایہ فخر و ناز شخصیتیں[1] دینیات اور مختلف علوم و فنون کے اثرات اپنے ماحول پر چھائی جارہی تھیں اس کے علاوہ خود اردو زبان بھی اس وقت تک متفرق آبیاریوں کے باعث اس قابل بن گئی تھی کہ اس میں ادب و انشاء کے علاوہ متفرق علوم و فنون کی کئی کتابیں لکھی جا چکی تھیں[2] اور جن کی رفتار اس وقت بھی سرعت کے ساتھ رو بہ ترقی تھی اس قسم کے ماحول میں رہنے کے بعد ناممکن تھا کہ حالی وہ تمام سبق حاصل نہ کر لیتے جو روزمرہ کے تجربوں سے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔ اور نیز یہ کہ ان کی ذہنیاتی داستان ویسی ہی پرسکون رہتی، جیسا کہ ان کا بیرونی کردار تھا۔

**حالی کی ذہنی نشوونما** حالی ابھی پچیس برس کے بھی نہ ہونے پائے تھے کہ وہ قیامت خیز واقعہ ظہور پذیر ہوا جس کے باعث ہندوستان کی تاریخ میں ایک زبردست انقلاب پیدا ہوا اس واقعہ کے اثر سے دراصل کئی حساس ہستیوں کو ایک ایسا تازیانہ لگا جس کے بعد ان کے قدم ڈگمگائے بغیر نہ رہ سکے۔ اگرچہ حالی کی سنجیدہ طبیعت پر ظاہری

---

[1] ان کے متعلق دیکھو (۲) سیر المصنفین جلد اول (ب) یادگار غالب (ج حیات جاوید۔ (د) رسالہ سہیل جلد (۱) نمبر (۲)۔

[2] دیکھو انڈیا آفس لائبریری کی اردو کتابوں کی فہرست جو تقریباً تین سو صفحات پر تمام ہوئی ہے (اور جس میں) صرف سنہ ۱۹۰۰ء سے قبل کی اردو کتابوں کا تذکرہ ہے۔

حیثیت سے اس کا کوئی نمایاں اثر نہیں ہوا لیکن یہی وہ واقعہ ہے جس نے ان کو ایک ایسے راستے پر ڈال دیا جس کے ذریعہ سے وہ غیر ارادی طور پر ایک عظیم الشان منزل تک پہنچ سکتے تھے۔

(۱۸۵۷ء) سے پہلے حالی ضلع حصار کے محکمہ کلکٹری میں ملازم تھے لیکن اسی پر آشوب زمانہ نے ان کی یہ جگہ چھڑا دی اور حالی کو کچھ دن پریشان رہنا پڑا۔ اس کے بعد جب پنجاب بک ڈپو کی ملازمت مل گئی تو اگرچہ وہاں کا ماحول ان کے لئے دلچسپ (بلکہ قابل برداشت) نہ تھا جس کی وجہ سے انھوں نے بعض الم ناک صدائیں بھی بلند کی ہیں لیکن یہی سنگ بنیاد ہے اس عظیم الشان ادبی عمارت کا جس کو حالی اپنی آخر عمر تک بناتے رہے۔ لاہور بک ڈپو نے حالی کے لئے ایک ایسے دبستان کا کام کیا جس کی خوشہ چینیوں کے باعث ان کی طرز تحریر اور ذوق ادب میں خاص طور پر اصلاح ہوئی ہندوستانی انشاپردازوں کو راہ راست پر لا ڈالنے کا کام اگرچہ فورٹ ولیم کالج کلکتہ کے قدردانان اردو نے بھی کیا تھا لیکن اس بک ڈپو نے حالی کے ساتھ جو کام کیا وہ بالکل جداگانہ تھا۔ حالی کو یہاں مغربی زبانوں سے ترجمہ کی ہوئی کتابوں کی اصلاح اور نظر ثانی کرنی پڑتی تھی اور اگرچہ ان کو مغرب کی کوئی ایک زبان بھی نہیں آتی تھی لیکن وہ خوش قسمت تھے کہ ان کو مغربی ادب اور طرز تحریر سے نہایت آسانی کے ساتھ آگاہی ہو گئی اس بارہ میں وہ اور ایسے ساتھ اردو ادبیات کرنل ہالرائڈ کے مرہون منت ہیں جن کی نگرانی میں حالی کی اس قسم

کی قوتوں کی نشو و نما ہوئی ۔ خواجہ حالؔی اردو کے انشا پردازوں میں وہ سب سے پہلے شخص ہیں جو مغرب کے ان تمام اسرار سخنوری اور انشا پردازی پر حادی ہوگئے جن کے راز ہائے سربستہ بغیر مغربی زبانوں پر کافی دسترس حاصل کئے کبھی بے نقاب نہیں ہو سکتے !

بک ڈپو کی ملازمت کی چار سالہ مدت اگرچہ خانگی حالات کے لحاظ سے حالی پر بہت شاق گذری لیکن اس عرصہ میں ان کے دماغ نے ایسے ایسے تخم حاصل کر لئے جس پر آگے چلکر نہایت ہی شاداب اور تناور درخت پیدا ہونے والے تھے !!

**اَنگلو عربک اسکول دہلی اور حالی کی ابتدائی نثری تصانیف**

مغربی ادبیات کے ترجموں سے جس قسم کے نقوش تاثر حاصل کئے جا سکتے تھے ان تمام کو دل و دماغ پر ثبت کرنے کے بعد حالؔی انگلو عربک اسکول دہلی میں منتقل ہوئے یہاں اگرچہ وہ زمانہ اور ماحول باقی نہیں رہا تھا جس میں ان کے عہد شباب کی گرم گھڑیاں چند ہی سال قبل بسر ہو چکی تھیں لیکن پھر بھی دہلی لاہور کے مقابلہ میں حالی کے لئے پسندیدہ مقام تھا ۔ چنانچہ یہاں آنے کے بعد جہاں ان کی خانگی پریشانیوں کا خاتمہ ہو گیا ۔ ان کی ذہنی ترقی بھی جواب تک جاری تھی ایک خاص مرتبہ کو پہنچ گئی جس کے بعد سے ان کی باضابطہ تحصیل علم ادب گویا ختم ہو گئی ۔

لاہور اور دہلی کی ملازمتوں کے زمانہ میں حالی کی زندگی کن کن حالات سے ہو کر گذری ہے ان کی تفصیل پیش کرنا ان کے سوانح نگار کا کام ہے ۔ ہم اس مضمون میں

ان کی ہستی کے صرف اس پہلو کو نمایاں کرنا چاہتے ہیں جو اردو نثر سے متعلق ہے حالی نے ابتداً اردو نثر میں جو کچھ لکھا ہے۔ اس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(۱) تریاق مسموم اس زمانے کے عام مذاق کے مطابق حالی کی ذہنیت بھی اول اول مذہب کی طرف بہت راغب تھی، چنانچہ طالب علمی ہی کے زمانہ میں انیس بیس برس کی عمر میں انھوں نے صدیق حسن خان بہادر (جو ما بعد نواب بھوپال ہوئے) کے کسی وہابیانہ مسئلہ کی تائید میں ایک رسالہ عربی زبان میں لکھا تھا[لہ] تریاق مسموم انھوں نے اپنے ایک ہموطن نو عیسائی عماد الدین کے اعتراضات کے جواب میں لکھی تھی۔ یہ کتاب ۱۸۶۸ء سے پہلے لکھی گئی تھی۔

(۲) حالی کی اردو نثر کی دوسری کوشش پادری عماد الدین کی تاریخ محمدی پر منصفانہ رائے" ہے اس کتاب کا موضوع بھی جیسا کہ ظاہر ہے مذہبی ہے۔ یہ کتاب غالباً شائع نہیں ہوئی[ٹہ]۔

(۳) تیسرا کارنامہ مولود شریف ہے یہ ۱۸۶۴ء سے ۱۸۷۰ء کے درمیانی زمانہ کی کوشش ہے۔ مولود شریف کا مبیضہ حالی کی وفات کے بعد اتفاق سے انکے خانگی کاغذات سے برآمد ہوا۔ یہ شایع ہو چکا ہے۔ اس کی بعض عبارتوں کے نمونے

---

لہ تفصیل کے لئے دیکھو حیات حالی از سید محمد فاروق صاحب صفحہ (۳۵)

ٹہ یہ اور تریاق مسموم دونوں کتابیں راقم کی نظر سے نہیں گذریں ان کے متعلق معلومات کے ماخذ صرف سید محمد فاروق اور سیماب اور سید کیفی صاحبان کے حیات حالی کے متعلق چھوٹے چھوٹے رسالے ہیں۔

ذیل میں پیش کیے جاتے ہیں تاکہ حالی کی ابتدائی نثر کی نوعیت اور اس کا اسلوب واضح ہو جائے اور نیز ان کے آخری زمانے کی طرز تحریر کے ساتھ اس کو جو تعلق ہے اس کا بہ آسانی اندازہ کیا جا سکے۔

"الٰہی ہماری کیا مجال اور کیا تاب و طاقت جو تیری نعمتوں کا شکر ادا کر سکیں تو قدیم ہم حادث تو خالق ہم مخلوق تیری نعمتیں بے انتہا ہماری ابتدا بھی فنا اور انتہا بھی فنا، اگر ہم نے زبان سے تیرا شکر ادا کیا، یا دل سے تیرا احسان مانا یا بدن سے تیری خدمت بجالائے تو اس سے حق بندگی ادا نہیں ہوتا"

(صفحہ ۱۳، مولود شریف مطبوعہ حالی پریس پانی پت)

"اے امت محمد! یا تم نہیں جانتے کہ یہ اختصاص تم کو کہاں سے ملا؟ اور کیوں ملا؟ یہ سب اس ذات بابرکات کا طفیل ہے جس کی بدولت ایک تم کیا، تمام عالم، نعمت وجود سے بہرہ مند ہوا۔ وہ جو آدم سے پہلے نبی تھا اور خلق کی ہدایت کو سب سے پیچھے بھیجا گیا۔ جس کے امتی ہونے کی موسیٰ علیہ السلام سے اولالعزم نے آرزو کی۔ جس کی نبوت میں ساری نبوتیں یوں محو ہو گئیں جیسے دھوپ میں ستارے جس نے روز الست ربوبیت کا اقرار سب سے پہلے کیا، جس کا نام مبارک عرش مجید اور جنت کے دروازوں پر لکھا گیا۔ جس پر ایمان لانے کا اور جس کی نصرت کرنے کا عہد انبیا سے لیا گیا" (صفحہ ۸)

بعض لوگوں نے بپاس ادب چاہا کہ آپ کو مسند پر بیٹھنے سے روکیں عبدالمطلب نے منع کیا اور کہا کہ یہ فرزند ارجمند کچھ نہ کچھ اپنی ذات میں شرف و بزرگی پاتا ہے جو یوں بے باکانہ دادا کی مسند پر آبیٹھتا ہے، میرا دل گواہی دیتا ہے کہ اس کو کوئی مرتبہ عالی ملنے والا ہے جو آج تک عرب میں کسی کو ملا ہے نہ ملے"

صفحہ (۶۳)

(۴) حالی نے اسی زمانہ میں طبقات الارض پر اردو میں ایک ترجمہ بھی کیا تھا۔ اصل کتاب فرانسیسی زبان میں تھی جس کو مصر کے کسی عالم نے عربی میں منتقل کیا تھا۔ اسی عربی ترجمے سے حالی نے اس کو اردو کا لباس پہنایا[۱]

(۵) اس سلسلہ کی آخری اور سب سے زیادہ اہم تصنیف مجالس النسا ہے۔ یہ کتاب اسی زمانہ میں شایع ہو چکی تھی۔ اس کے سرورق پر لکھا ہے کہ جس کو الطاف حسین حالی مدرس مدرسہ اینگلو عربی دہلی نے عورتوں کے لئے تصنیف کیا اور جو جناب لفٹنٹ کرنل ہالرائڈ ڈائرکٹر مدارس ممالک پنجاب کے حکم سے لاہور کے سرکاری مطبع میں چھپی۔ ۱۸۷۴ء" یہ کتاب تعلیم نسواں کے متعلق ہے۔ اس کے دو حصے ہیں اور دونوں حصے ملا کر چھوٹی تقطیع کے کوئی ڈیڑھ سو صفحات ہوتے ہیں اس کتاب کے صلہ میں تعلیمی دربار دہلی کے موقع پر حالی کو گورنمنٹ کی جانب سے چار سو روپیہ کا

---

[۱] نہیں معلوم یہ کتاب چھپی بھی ہے کہ نہیں صرف سید محمد فاروق صاحب کی حیات حالی میں اس کا ذکر ہے۔

اعزازی انعام بھی عطا ہوا جو لارڈ نارتھ بروک کے ہاتھوں آپ کو ملا تھا۔ یہ کتاب غالباً پنجاب کے مدارس میں کچھ عرصہ تک داخل کورس بھی رہ چکی ہے[1]

مجالس النسا کئی وجوہ سے ایک اہم تصنیف ہے۔ سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ یہ حالی کی اس قبیل کی پہلی اور آخری کوشش ہے۔ حالی نے اس کے بعد کبھی فسانہ نویسی کی طرف توجہ نہیں کی۔ دوسرا قابل ذکر امر جس کا اظہار ہمارے اس مضمون سے خاص طور پر متعلق ہے اس کتاب کی طرز تحریر ہے اس کا ایک سرسری مطالعہ بھی اس امر کا یقین دلانے کیلئے کافی ہے کہ اس کا مصنف ایک ایسا شخص ہے جو مغربی طرز تحریر سے اچھی طرح واقف ہے۔ چنانچہ اس کتاب کی ابتدا حسب ذیل مکالمہ سے شروع ہوتی ہے جو نہایت اصلی اور سادہ ہے۔

انّو جی! آداب
برخوردار بوڑھ سہاگن! بیگم یہ تمہارے ساتھ اور کون ہیں؟
ہیں انّو جی! آپ نہیں جانتیں؟ میری بھینلی ہیں۔
اے کون ہیں؟ مریم زمانی؟
حضرت بندگی۔
بھلا بیٹا بہت سی عمر، میاں جیتے بچے جیئں۔ بوا! تم کہاں؟
جی! میں ابھی آکے اتری ہوں۔

---

[1] دیکھو حیات حالی از سید محمد عبد الغفار، ق صفحہ (۱۶)

آؤ بیوی بیٹھ جاؤ۔ کہو مزاج تو اچھا ہے۔

حضرت خدا کا شکر ہے۔

بچے اچھے ہیں؟

سب آپ کو دعا کہتے ہیں۔"

حالی کی یہ کتاب اس قابل ہے کہ اس پر تفصیل کے ساتھ تنقیدی نظر ڈالی جائے اور کئی پہلوؤں سے اس کا مطالعہ کرکے نذیر احمد کی اسی قسم کی مصنفات کے ساتھ اس کا مقابلہ کیا جائے لیکن ہمارے اس مضمون کے حدود اس قدر وسیع نہیں ہیں اس لئے ہم ذیل میں اس کتاب کے چند اور اقتباسات پیش کرتے ہیں تاکہ اردو داں حضرات کو (جن میں سے بہت کم حالی کی اس تصنیف سے واقف ہیں) معلوم ہو جائے کہ انھوں نے نذیر احمد کی طرز میں بھی کس کامیابی کے ساتھ قلم اٹھایا ہے۔ یہ کتاب اب بہت کم پائی جاتی ہے لیکن ضروری ہے کہ اس کو دوبارہ شائع کیا جائے اور نصاب تعلیمی میں بھی (خصوصاً زنانہ مدارس کے) شامل کیا جائے۔

"کیا تم اس بات پر پھولی ہو کہ باپ کے گھر میں خدا کا دیا سب کچھ موجود ہے؟ واری ایسا خیال ہرگز نہ کرنا۔ بس خدا بری گھڑی نہ لائے نہیں تو ایک دم میں کچھ کا کچھ ہو جاتا ہے۔ ہماری تو کیا بساط ہے جب برا وقت آتا ہے تو ملک کے وارث ایک ایک روٹی کو محتاج ہو جاتے ہیں۔ خیر نادرگردی اور شاہ گردی کو تو ایک زمانہ گزرا، اسے جانے دو، یہ تو کل کی بات ہے کہ جب غلام قادر نے شاہ عالم کی آنکھیں نکالیں

تو قلعہ اور شہر کبھی کبھی سیر کو پہنچ جاتیں" (مجالس النساء حصہ اول صفحہ ۵۵)

تو زبیدہ خاتون کا قصہ سن لیا۔ دیکھو اس کی ماں نے بیٹی کو پڑھا لکھا کر کیسا قابل کر دیا۔ کیا ہم آدمی نہیں ہیں، ہم چاہیں تو اس سے زیادہ اپنی اولاد کو آدمی بنا لیں پردیسی لیاقت کہاں سے لائیں۔

حضرت قصور معاف ہو تو کہوں، اس سے یہ کیونکر نکلا کہ ماں بیٹوں کو بھی پڑھا سکتی ہیں، ذکر تو میرے احمد مرزا کا چلا تھا، آپ اس پر زبیدہ خاتون کا قصہ لے بیٹھیں

(مجالس النساء حصہ دوم ابتدائی عبارت)۔

"غرض سید عباس نے دو مہینہ بعد اسلام بیگ اور غلام امام اور خواجہ ہذیل کو ہندوستان کی طرف چلتا کیا اور وہ زبیدہ خاتون کو دلی سے لیکر عرب چلے گئے، اول حج کیا پھر مدینہ شریف کی زیارت کی، وہاں سے استنبول کا راستہ لیا جب زبیدہ خاتون وہاں پہنچ گئی چند روز کے بعد سید عباس کی شادی ایک بہت بڑے امیر کی بیٹی سے ہو گئی۔ سب نے وہیں کا رہنا اختیار کیا۔ بس یہ قصہ تمام ہوا خدا تعالیٰ ہر ایک کو ایسی ماں اور ہر ایک ماں کو ایسی اولاد عنایت کرے۔ آمین"

(مجالس النساء حصہ دوم آخری عبارت)

**اردو ادب میں انقلاب**۔ حالی جس زمانہ میں پیدا ہوئے اس سے ایک سال قبل ہی سے اردو نثر میں انقلاب ہو چکا تھا، چونکہ وہ فارسی کی جگہ عدالتوں کی زبان بن گئی تھی۔ اس لئے قانون اور حکومت کی وہ تمام اصلاحیں جو پہلے بالعموم فارسی میں

(۳) وہ الفاظ و قواعد کا محکوم رہنا پسند نہ کرتے تھے بلکہ الفاظ و قواعد کو اپنے جذبات و خیالات کا محکوم رکھتے تھے۔

(۴) تشبیہوں اور استعاروں سے زیادہ کام نہیں لیتے تھے، جو کچھ تشبیہیں اور استعارے ان کی عبارتوں میں ہیں سب برمحل اور بے ساختہ ہیں۔

(۵) وہ اکثر واقعات اور مناظر کی تصویریں کھینچا کرتے تھے۔

(۶) مختلف مضامین شلاً علمی، مذہبی، اخلاقی، سیاسی، قانونی، ظریفانہ وغیرہ میں سے ہر ایک کو اسی پیرایہ میں لکھتے تھے جو اس کے لئے بالکل مناسب ہو۔

سرسید اور حالی کی ذہنیتیں۔ سرسید اور حالی کی ذہنیتوں اور ان کی نوعیت کا اس وقت صاف طور پر پتہ چل جاتا ہے، جب ہم دیکھتے ہیں کہ سرسید جس طرح اگرچہ تقلید کی طرف بہت جلد راغب ہو جاتے تھے، لیکن کبھی اندھا دھند تقلید نہیں کرتے تھے، بالکل اسی طرز پر مولوی حالی بھی عمل پیرا ہیں، اکثر اپنی ذاتی اپچ سے کام لیتے ہیں اگرچہ ان کی طرز انشا پردازی پر سرسید کا گہرا اثر پڑا، لیکن ساتھ ہی انھوں نے اپنی شخصیت کو بھی برقرار رکھا۔ سرسید کے اسلوب سے وہی باتیں اخذ کیں جن کو وہ اچھی سمجھتے تھے۔ چنانچہ ان سے متاثر ہونے کے بعد حالی نے جو کچھ لکھا ہے اس کا مطالعہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ کرنل بالرائڈ نے جس اعلیٰ مذاق اور جدید طرز روش کو حالی سے روشناس کرایا تھا، اب اس میں کافی ترقی ہو گئی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سرسید کے اسلوب میں جو جو نقائص باقی رہ گئے تھے ان کو حالی نے اپنے اسلوب میں

بالکل دور کر دیا اور جو خوبیاں تھیں ان کو اور بھی چمکا دیا۔

**حالی کی طرز تحریر۔** حالی کے متفرق مضامین[1] ان کا مقدمہ شعر و شاعری ان کی یادگار غالب اور حیات سعدی کے مطالعہ کے بعد ہم ان کے اسلوب بیان کی جو خصوصیات قایم کر سکتے ہیں وہ اس امر کی شہادت دیتی ہیں کہ حالی کا اسلوب سرسید کی طرز تحریر کی ایک ترقی یافتہ پختہ اور جامع شکل ہے چنانچہ ان کی تحریر کی بعض نمایاں خصوصیات یہ ہیں:۔

(۱) ان کی عبارتوں میں ظرافت شوخی اور طعن و تشنیع بالکل نہیں، برخلاف اس کے وہ ہر بات کو سنجیدگی اور متانت سے ادا کرتے ہیں۔

(۲) ان کے کلام میں فارسی و عربی کے موٹے موٹے الفاظ اور اس قسم کی جدید ترکیبیں بہت کم ہیں، جو آج کل کے نوجوان انشا پردازوں میں بہت پائی جاتی ہیں۔

(۳) وہ بازاری، سوقیانہ اور مبتذل الفاظ استعمال نہیں کرتے۔

(۴) تشبیہوں، استعاروں اور تلمیحوں سے بہت کم کام لیتے ہیں۔

(۵) ان کی تحریر میں خود پرستی اور تعلی نہیں پائی جاتی اور اگرچہ وہ خود کو کبھی بڑا عالم و ادیب ظاہر کرنا نہیں چاہتے لیکن اکثر جگہ ان کی اعلیٰ علمیت اور ادبیت ظاہر

---

[1] واضح ہو کہ حالی نے تیس سے زیادہ بڑے بڑے مذہبی تنقیدی اور علمی مضامین لکھے ہیں، ان کا مجموعہ ۱۹۰۴ء میں مولانا وحید الدین سلیم نے چھپوایا تھا جو اس وقت کم یاب ہے اور اب بہ حیدرآباد سے مولوی احمد عارف مولف بزم اردو و رہنمایان اردو کی سعی بلیغ سے شایع ہو رہا ہے۔

ہو جاتی ہے۔

(۶) وہ حتی الوسع اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ ان کی عبارت منطقی حدود سے باہر نہ ہونے پائے۔

**حالی کی انفرادیت**۔ ان خصوصیات کے معلوم کرنے کے بعد واضح ہو جاتا ہے کہ حالی نے سرسید کی محض تقلید نہیں کی بلکہ اپنی ذات سے بھی اپنے اسلوب میں اس قدر قابل وقعت تبدیلیاں کیں کہ ان کا اسلوب اس زمانہ کی اردو نثر اور اس کی نوعیت کا ایک بہترین نمونہ بن گیا۔

انہی متذکرہ بالا خصوصیات میں سے بعض ایسی بھی ہیں جن کی وجہ سے حالی کی عبارتیں عوام میں خاص طور پر مقبول ہو سکیں۔ اور اگر اس بارے میں وہ سرسید کی بعینہ تقلید کرتے تو بہت ممکن تھا کہ ان کی نثر زیادہ عام پسند ہو جاتی۔ لیکن حالی کی خود دار انفرادیت نے اس امر کو ہرگز گوارا نہیں کیا کہ وہ سرسید احمد خان کے اسلوب کی اس خصوصیت کو بھی اختیار کر لیتے جو ان کی نظر میں سنجیدگی اور علمی وقار کے خلاف تھی۔ یہی وہ مقام ہے جہاں سے سرسید اور حالی کے اسالیب میں امتیازی شان جلوہ گر ہونے لگتی ہے۔

**حالی کی نثر کیوں عام طور پر مقبول نہیں ہوئی**۔ عام اردو داں مولوی حالی کی عبارتوں کو اس لیے خشک سمجھتے ہیں اور پسند نہیں کرتے

(۱) ان میں ایشیا کے اور بالخصوص اس زمانہ کے، عام مذاق کے مطابق یورپ والوں اور جدید خیالات پر طعن و تشنیع نہیں کی جاتی، نیز مخالفوں پر اعتراضات کے علاوہ ان کے حملوں کے سخت سے سخت جوابات نہیں دیے جاتے۔

(۲) ان میں شوخی، ظرافت اور رنگینی نہیں پائی جاتی بلکہ سنجیدگی اور متانت پڑھنے والے کو گراں گذرنے لگتی ہے۔

(۳) ان میں نئی نئی اور عجیب و غریب ترکیبیں، عربی و فارسی کے مرکب الفاظ اور رنگا رنگ تشبیہیں اور استعارے بہت کم نظر آتے ہیں۔ حالانکہ یہی چیزیں سطح آشنا نظروں پر اثر ڈالنے کے لیے نہایت ضروری ہیں۔

(۴) ان میں استدلالی پہلو بہت زیادہ ہوتا ہے، شاعری اور عبارت آرائی نہیں ہوتی۔

ذیل میں حالی کی بعض ان عبارتوں کے نمونے پیش کیے جاتے ہیں جو سرسید سے متاثر ہونے کے بعد لکھی گئی تھیں اور جن میں متذکرہ بالا خصوصیات کی جھلک بہت دکھائی دیتی ہیں:-

(۱) جس قدر ہم کو اس بات کا یقین ہے کہ عالم موجود ہے اسی قدر ہم کو اس بات کا بھی یقین ہے کہ ہم سب کام اپنے اختیار سے کرتے ہیں۔ اور جیسا ہم کو پہلے یقین میں ایک نہایت ضعیف احتمال اس بات کا رہتا ہے کہ شاید یہ تمام نمایش عالم خواب کی سی نمایش ہو، ایسا ہی دوسرے یقین میں ایک ضعیف احتمال اس بات کا رہتا ہے کہ شاید ہمارے یہ سب افعال و حرکات ایسے ہوں جیسے قطب نما کی سوئی کی حرکت۔ لیکن

ضعیف احتمالات سے یقین زائل نہیں ہو سکتا۔"

(مضمون تدبیر ص۵ مطبوعہ سلسلۂ تالیفات وکیل ٹریڈنگ کمپنی امرتسر)

(۲) "شیخ کے کلام سے بھی جابجا یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ بیشتر بے سروسامانی اور متوکل درویشوں کی طرح سفر کرتا رہا ہے، اور بعض موقعوں پر اس کو حالت سفر میں نہایت سخت تکلیفیں اور ایذائیں پہنچی ہیں۔"

حیات سعدی صفحہ (۳۵) مطبوعہ نیو امپیریل پریس لاہور ۱۸۸۶ء

(۳) "مرزا کے اخلاق نہایت وسیع تھے، وہ ہر ایک شخص سے جو ان سے ملنے جاتا تھا بہت کشادہ پیشانی سے ملتے تھے جو شخص ایک دفعہ ان سے مل آتا تھا اس کو ہمیشہ ان سے ملنے کا اشتیاق ہوتا تھا، دوستوں کو دیکھکر وہ باغ باغ ہو جاتے تھے اور ان کی خوشی سے خوش اور ان کے غم سے غمگین ہوتے تھے۔ اس لئے ان کے دوست ہر ملت و مذہب کے نہ صرف دہلی میں بلکہ تمام ہندوستان میں بیشمار تھے۔" (یادگار غالب ص۵۵ مطبوعہ فیض عام پریس علی گڈھ۔)

(۴) "رہی دوسری بات سو اس کا تو ہمارے شعرا نے کبھی بھولکر بھی خیال نہیں کیا جو باتیں بے شرمی کی ہوتی ہیں، وہاں اور بھی کھیل پڑتے ہیں اور نہایت فخر کے ساتھ ناگفتنی باتوں کو کھلم کھلا بیان کرتے ہیں۔"

(مقدمہ شعر و شاعری صفحہ (۲۱۹) مطبوعہ الناظر پریس لکھنو)

حالی کی انشا پردازی کے نقائص ۔ ان اقتباسات کے ملاحظے کے بعد جہاں

ہمیں حالی کی متانت اور پختہ کارانہ تحریر کا ثبوت ملتا ہے وہیں ان کے اسلوب کی ایک دو خصوصیات نقائص کی شکل میں بھی دکھائی دینے لگتی ہیں سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ وہ اکثر جگہ ادبی شان باقی نہیں رکھتے اگرچہ ایک ایسے زمانہ میں جب کہ اردو میں ہر طرف رنگین اور پر تکلف عبارتیں لکھنے کا عام شوق اور مذاق پھیلا ہو اس قسم کا ردعمل ضروری تھا اور اس حیثیت سے حالی کی یہ کوششیں ضرور قابل قدر ہیں لیکن وہ آنے والی نسلوں کے لئے ایک اعلیٰ انشا پردازی کا زندہ نمونہ ہرگز نہیں بن سکتیں انشا پردازی کا دار و مدار خود حالی کے خیال کے مطابق صرف خیالات پر نہیں بلکہ الفاظ پر بھی ہے۔ چنانچہ اسی امر پر انھوں نے اپنے مقدمہ دیوان (یعنی شعر و شاعری) میں[۱] زیادہ بحث کی ہے اور بعض جگہ حد اعتدال سے بھی متجاوز ہو گئے ہیں۔

اقتباسات بالا میں دوسری چیز جو کھٹکنے لگتی ہے وہ انگریزی طرز بیان کی تقلید ہے۔ پہلے بھی یہ ذکر کیا جا چکا ہے کہ سرسید کی طرح حالی بھی تقلید کی طرف زیادہ راغب تھے اور ان دونوں کی تقلیدیں اوبا وحشت نہیں ہوتی تھیں۔ تاہم حالی نے اس انگریزی کی تقلید کی خاطر ایک ایسی یادگار چھوڑی ہے جو کسی وقت بھی پڑھنے والے پر اثر بغیر نہیں رہ سکتی اور وہ حیات سعدی میں سعدی کو "آپ" اور "ان کی" کے بجائے "وہ" اور "اس کی" کا استعمال ہے یہ اردو والوں کے لئے ایک نئی بلکہ معیوب چیز ہے حالی جب غالب اور سرسید کی زندگی کے واقعات لکھنے بیٹھتے ہیں تو آپ اور ان کا

---

[۱] دیکھو مقدمہ شعر و شاعری مطبوعہ الناظر پریس لکھنؤ

استعمال کرتے ہیں، لیکن جب سعدی کا حال لکھتے ہیں جن کی عظمت کسی حیثیت سے ان دونوں سے کم نہ تھی" تو وہ اور اس کا استعمال کرتے ہیں یہ وہ برائی ہے جو حیات سعدی کا مطالعہ کرتے وقت اکثر جگہ پڑھنے والے کے ذہن کو اپنی طرف متوجہ کرلیتی ہے۔
حالی کی تحریروں کا ایک اور نقص جو اقتباسات بالا میں ظاہر نہیں ہوتا انگریزی الفاظ کا بے دھڑک استعمال ہے، وہ اردو کو ہندوستان کی عام زبان بنانے کے لیے ضروری سمجھتے تھے کہ اس میں متفرق زبانوں کے الفاظ اور ترکیبیں فیاضی کے ساتھ استعمال کی جائیں اور اس خیال پر وہ اس حد تک کاربند ہوگئے تھے کہ بعض بعض مقامات پر انگریزی کے ایسے ایسے نامانوس الفاظ استعمال کردیے ہیں جن کا مفہوم اردو الفاظ کے ذریعے آسانی سے ادا کیا جا سکتا تھا۔ اس قسم کے بعض الفاظ ملاحظہ ہوں

Affliate, Graduates, Imagination works, Christianty, Oriental, Biog-raphy, Leading article Civilization Remains, Literary point, Circle life.

**حالی کی نثر اردو** علمی اور ادبی لحاظ سے حیات جاوید حالی کا زبردست شاہکار ہے
**حیات جاوید** چونکہ یہ ان کی آخر عمر کی پیداوار ہے۔ اس لیے ان کی مخصوص طرز انشا کی جس قدر مکمل ترجمانی اس کتاب سے ہوتی ہے ان کی کسی اور تصنیف

سے نہیں ہوتی، حیات جاوید اور حالی کی دیگر مصنفات کے اسلوب میں کچھ فرق ضرور نمایاں نظر آتا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور وہ یہ ہے کہ حیات جاوید کے اکثر جملے بہ نسبت حیات سعدی اور یادگار غالب کے جملوں کے زیادہ طویل ہیں اس کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ سر سید کی لائف لکھتے وقت چونکہ ان کو ایک مختصر کتاب کے ذریعہ بہت زیادہ مطالب کو پیش کرنا مقصود تھا اس لیے بڑے بڑے مرکب جملے لکھنے پڑے مثلاً حسب ذیل جملوں سے ظاہر ہو جائے گا کہ وہ کس طرح کئی کئی مطالب ایک دو جملوں ہی میں ادا کر جاتے ہیں :-

"دوسرے آرٹکل میں جس کا عنوان "ورنیکلر یعنی ہماری زبان" ہے انھوں نے اول ان مشکلات کو بیان کیا ہے جو مغربی علوم کو دیسی زبانوں میں ترجمہ کر کے شایع کرنے میں پیش آتی ہیں اور ایسٹ انڈیا کمپنی کا کلکتہ میں ایک سوسائٹی کتابوں کا ترجمہ کرنے کے لئے قایم کرنا، پھر دہلی کالج میں بہت سی کتابوں کا انگریزی سے اردو میں ترجمہ ہونا اور پھر اسی مقصد کے لیے سائنٹفک سوسائٹی علی گڈھ کا قایم ہونا اور تینوں جگہ ناکامی کے سوا کوئی نتیجہ حاصل نہ ہونا نہایت عمدگی سے ظاہر کیا ہے"

(حیات جاوید طبع دوم صفحات (۲۹۴-۲۹۵)

"سب سے بڑا فائدہ جو اس مجلس کے انعقاد سے ہوا وہ یہ تھا کہ ہر سال مسلمانوں کی ایک جماعت کثیر جس کی تعداد بعض اجلاسوں میں ہزار ہزار سے متجاوز ہو گئی

نہ کسی سیر اور تماشہ کی غرض سے، کسی حاکم کے حکم سے اور نہ کسی ذاتی منفعت کے لئے بلکہ محض اس خیال سے کہ جو مجمع قوم کی بھلائی کے ارادہ سے ہوتا ہے، اس میں شریک ہوں۔ دور دراز سفر کی تکلیف اور آمد و رفت کا خرچ برداشت کر کے کانفرنس کے جلسوں میں شریک ہوتے تھے، ایک دوسرے سے ملتے تھے، ایک جگہ کھانا کھاتے تھے، ایک جگہ رہتے تھے، قومی معاملات پر گفتگو کرتے تھے۔ ہنستے تھے، بولتے تھے انجانوں میں تعارف پیدا ہوتا تھا دوستوں میں خلوص بڑھتا تھا، اور اس طرح ایک مردہ قوم کے اجزا میں روز بروز القیام پیدا ہو جاتا تھا،،

"ان کا ارادہ سر ولیم میور کی چاروں جلدوں کا جواب لکھنے کا تھا جس میں صرف ایک جلد لکھنے پائے تھے کہ ولایت میں ٹھہرنا ناممکن ہو گیا اور ہندوستان میں پہنچکر کچھ تو اس وجہ سے کہ یہاں آکر وہ کالج کی فکر میں مصروف ہو گئے، اور زیادہ تر اس سبب سے کہ جو کتابیں لندن میں بآسانی میسر آسکتی تھیں ان کا ہندوستان میں کہیں وجود نہ تھا وہ ارادہ پورا نہ ہو سکا مگر جو مباحث سر ولیم میور کی کتاب میں زیادہ اہم تھے ان میں سے چند کے سوا سب کا تفصیلی یا اجمالی جواب اس ایک جلد میں آگیا ہے"

(حیات جاوید طبع دوم صفحہ ۲۳۸)

مولوی حالی کے اسلوب کی یہ خصوصیت کہ وہ بیحد سنجیدہ رہتے ہیں حیات جاوید میں ایک زبردست نقص کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے۔ اس کی سب سے بڑی مثال یہ ہے کہ حالی نے ۱۸۵۷ء کے قیامت خیز ماحول کو اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا لیکن وہ اس قدر

سنجیدہ انسان تھے کہ جب سرسید کو اس "رستخیز بیجا" کے درمیان پیش کرتے ہیں تو اس متانت اور بے پروائی کے ساتھ عبارت آرائی کرتے ہیں کہ گویا یہ ایک بالکل معمولی بات ہے حالانکہ یہ ایک ایسا مقام تھا جہاں ایک زبردست ادیب کے سمند جذبات تازیانے لگتے ہیں، اور جس کے اثر سے اس کا دماغ یقیناً محشرستان خیالات بن سکتا ہے۔ چنانچہ خود سرسید اور ان کے علاوہ غالب، آزاد اور نذیر احمد وغیرہ جن جن انشاپردازوں نے بھی اس "رستخیز بیجا" کا ذکر کیا ہے، وہ سب اپنا متاثر ہونا پوشیدہ نہ کر سکے، ایک زبردست ادیب کا اہم ترین فرض یہ بھی ہے کہ وہ جس واقعہ سے متاثر ہو اس کی تصویر اس قدر جذبیلی اور پرجوش کھینچے کہ دیکھنے والے پر بھی اس کا گہرا اثر ہو حیات جاوید کا تیسرا باب (جس میں سرسید اور غدر کی حالات کا اظہار کیا ہے) شروع سے آخر تک پڑھ جائیے، لیکن کہیں اس امر کا پتہ نہیں چلتا کہ لکھنے والے نے متاثر ہو کر لکھا ہے۔

اسی طرح سرسید حیات جاوید کے ہیرو) کی وفات کا جہاں حال لکھا ہے جوش وجذبات کو بالکل طاق میں رکھ دیا ہے، ورنہ یہ ایک ایسا مقام تھا جہاں انہیں اپنی سنجیدگی کا نقاب دور کر کے ضرور قلبی کیفیت ظاہر کر دینی چاہیئے تھی۔

**حالی کی شخصیت انکی تصنیفات میں** اگر اس نقطۂ نظر سے دیکھا جائے کہ ہر انشاپرداز کی شخصیت، اس کی تحریروں میں کبھی ظاہر ہوئے بغیر نہیں رہتی تو ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ حالی کی شخصیت کی جھلکیں بھی ان کی تحریروں میں کہیں نہ کہیں

ضرور نمایاں ہو جایا کرتی ہیں، ان میں سب سے زیادہ حصہ ان کی متانت اور سنجیدگی کا ہے حالی کی متانت مقتضی تھی، کہ محفل میں بیٹھ کر واہ وا کہنا تو کجا آہ بھی نہیں کھینچنا چاہیئے جس قدر آزاد کی شخصیت ان کی تحریروں میں چھلکی پڑتی ہے اتنی ہی حالی کی طبیعت چھپی رہتی ہے، وہ کبھی ظاہر ہونا نہیں چاہتے مگر باوجود اس کے بعض موقعوں پر وہ ظاہر ہوئے بغیر بھی نہیں رہ سکتے ۔ اس بارے میں وہ اردو کے لارڈ میکالے ہیں کیونکہ جس طرح آزاد کارلائل کی طرح اپنے جوش و جذبہ سے مجبور ہو کر ہر وقت ظاہر ہوتے رہتے ہیں ۔ حالی بھی میکالے کی طرح سنجیدگی اور خودداری قایم رکھنے کا التزام کرتے ہیں اور جس طرح میکالے کی تحریروں میں ذاتی معتقدات و امیال کی جھلک نمودار ہوئے بغیر نہیں رہ سکتی حالی کی عبارتیں بھی کہیں نہ کہیں اپنے مصنف کی قلبی گہرائیوں اور دماغی کیفیتوں کا پتہ دیجاتی ہیں[1] اس کی بعض مثالیں ملاحظہ ہوں[2]

(۱) ایک جگہ وہ تہذیب الاخلاق کی غیر معمولی کامیابی اور اس کے اسباب بیان کرتے ہوئے اپنی طرزِ تحریر کی ایک بڑی خصوصیت پر خاص زور دیتے ہیں یعنی یہ کہ اس تہذیب الاخلاق میں مخالفوں کے اعتراضات کے جواب نہایت سخت ضرورت کے سوا کبھی نہ دئے جاتے تھے اور اس لئے مناظرہ کے بے مزہ رد و بدل اور جواب اور ردِ جواب وکدِ جواب وحدِ جواب کے ناگوار تسلسل سے وہ بالکل پاک تھا۔[3]

---

[1] مدوح تنقید - دیباچہ صفحہ ۱۲۱
[2] یہاں چند جملے میں نے اپنے مضمون اردو کے اسالیب بیان سے ماخوذ کئے ہیں۔
[3] حیات جاوید طبع دوم صفحہ ۱۱۰ -

(۲) حیات جاوید میں ایک اور جگہ انھوں نے اپنی فطری سنجیدگی، بے تعصبی اور سلیم الطبعی کا غیر ارادی طور پر اظہار کیا ہے ان کا خیال ہے کہ اردو ہندوستان کی جگت بھاشا بنکر رہے گی۔ اور ہندوؤں کی مخالفت آخر کار ناکام ثابت ہوگی اس ذاتی رائے کے اظہار کے لئے انھوں نے سرسید کے خیالات کا ذکر کرتے ہوئے اس امر پر زور دیا ہے کہ ہم کو اطمینان رکھنا چاہیئے کہ جس تعلیم نے ہمارے ہندو نوجوانوں کو تعصب اور نفرت کرنا سکھایا ہے وہی آگے چلکر ان کو یہ سبق دیگی کہ جب تک ہندو مسلمان مل جل کر نہ رہیں گے اور ایک دوسرے کے مصالح کو ملحوظ نہ رکھیں گے تب تک برٹش انڈیا میں اصلی عزت حاصل نہیں کر سکتے[1]

اس موقع پر اس خاص واقعہ کا لحاظ رہے کہ سرسید کے خلاف مولوی حالی نے اس رائے کا اظہار کیا ہے۔ سرسید کو تو یقین تھا کہ اب ہندو مسلمانوں کا بطور ایک قوم کے ساتھ چلنا اور دونوں کو ملا کر سب کے لئے ساتھ ساتھ کوشش کرنا محال ہے[2]

حالی نے خود سرسید کے الفاظ میں اس امر کا اظہار کیا ہے کہ انہیں دنوں میں جب کہ یہ چرچا بنارس میں پھیلا ایک وفد مسٹر شکسپیر سے جو اس وقت بنارس میں کمشنر تھے مسلمانوں کی تعلیم کے باب میں کچھ گفتگو کر رہا تھا۔ اور وہ متعجب ہو کر میری گفتگو سن رہے تھے۔ آخر انھوں نے کہا کہ آج یہ پہلا موقع ہے کہ میں نے تم سے خاص مسلمانوں کی ترقی کا ذکر سنا ہے ........ میں نے کہا اب مجھے یقین ہو گیا

---

[1] حیات جاوید طبع دوم صفحہ (۹۷)
[2] حیات جاوید صفحہ (۹۴)

کہ دونوں قومیں کسی کام میں دل سے شریک نہ ہو سکیں گی۔ ابھی تو بہت کم ہے آگے آگے اس سے زیادہ مخالفت اور عناد ان لوگوں کے سبب جو تعلیم یافتہ کہلاتے ہیں بڑھتا نظر آتا ہے جو زندہ رہیگا وہ دیکھے گا[۳۵] الخ

اس عبارت اور حالی کی ذاتی عبارت (جو اوپر پیش کی گئی ہے) کا مقابلہ کرنے کے بعد صاف طور پر ظاہر ہوتا ہے کہ اس موقع پر حالی اپنی شخصیت کو چھپا نہ سکے اور اپنے ہیرو کے خیالات کے خلاف اپنی رائے غیر ارادی طور پر پیش کر دی یہ واقعہ ہے کہ سنجیدہ سے سنجیدہ مصنف بھی اپنی تحریروں میں اپنی شخصیت کو ظاہر کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

(۲) اسی کتاب کے دوسرے حصہ میں ایک جگہ حالی کی شخصیت بیڈھب طریقے پر ظاہر ہو گئی ہے۔ اور یہ بات اس قدر اہم ہے کہ اس پر ان کی پوری کتاب حیات جاوید کی اہمیت کا انحصار ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ مذہبی اصلاح کے خیال کو سرسید کی ترقی کا اہم ترین سبب ثابت کرنے میں انھوں نے اپنی ذاتی معتقدات کے مطابق عمل کرتے ہوئے" ایک زبردست اور اصولی غلطی کی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ سرسید نے ہندوستان کے مسلمانوں کی فلاح و بہبودی کی کوشش کی ہے۔ لیکن اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ انھوں نے اسلام کی بالراست کوئی خدمت کی ہے یا اسلام نے (بحیثیت مذہب) ان کو شاہراہ ترقی پر گامزن ہونے کے لئے مجبور

[۳۵] حیات جاوید صد ۹۴

کیا تھا، ایک ایسا شخص جس کی نظر میں جنت اور دوزخ کی کوئی حقیقت نہیں جس کے پاس شیطان اور جن کا کہیں خیال نہیں، جو معجزے کا قائل نہیں اور جس کے نزدیک اسلام ایک فلسفیانہ مذہب ہے[1] بدقت تمام مذہب کی خاطر اس قدر جانجوکھوں کے کام کر سکتا ہے دنیا کے اکثر بڑے بڑے فاتح اور عظیم الشان ہستیاں وہی گذری ہیں جنہیں مذہب کی مادی جزا و سزا پر اعتقاد کامل تھا اور جو فرشتوں اور حوروں کو مرتے دم اپنی آنکھوں سے خوش آمدید کہتے ہوئے دیکھتی تھیں۔

یہ تعجب انگیز نظر آتا ہے کہ فلسفیانہ نقطۂ نظر سے مذہب کو دیکھنے والا ایک شخص جو یہ جانتا ہے کہ اسلام ایک ایسا مذہب ہے جس کی اصلاح و درستی کی کوئی ضرورت نہیں اور جو بذات خود جامع و مانع ہے اس کی خرابیوں کو دور کرنے اور اس کی خوبیوں کو نمایاں کرنے کے لئے اس قدر سخت کوشش کرے! اگر سید کے ماحول کو دیکھا جائے تو اس امر کا ثبوت بآسانی بہم پہنچ سکتا ہے کہ اس زمانہ میں بھی اسلام کی بہ حیثیت مذہب نہایت اچھی حالت تھی اور مسلمان خاص طور پر دینداری کی طرف مائل تھے۔ چنانچہ خود حالی نے لکھا ہے دار الخلافتہ کا اخیر دور تھا اور مسلمانوں کی آخرت کی امیدوں کے سوا جن کا اسلام و بمدہ کرتا تھا کوئی امید دنیا میں باقی نہ رہی تھی۔ اس لئے وہ مذہب کو زیادہ مضبوط پکڑتے جاتے تھے خصوصاً شریف اور ممتاز خاندانوں میں مذہبی فرائض کی پابندی اور مذہبی باتوں کا چرچا بہت

---

[1] تفسیر قرآن از سر سید احمد خاں

زیادہ تھا"[1]

جب خود مسلمان اس شدت سے مذہب پر عمل پیرا تھے تو پھر سرسید کو اسلام کی طرف متوجہ کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ نہایت افسوس کا مقام ہے، کہ حالی نے (چونکہ خود نہایت دیندار اور متقی تھے) اس موقعہ پر ارادی یا غیر ارادی طور پر غلطی کی، اور اس امر کو اس شد و مد سے لکھا کہ یہی حصہ اسلوب بیان کی حیثیت سے ان کی کتاب کا شہ پارہ بن گیا ہے[2]

سرسید کو اسلام کا درد نہیں اکسا رہا تھا بلکہ مسلمانوں کی ردی حالت اور یہ ردی حالت دینی نہیں تھی بلکہ دنیاوی، مسلمان دنیا داری میں بہت پیچھے رہ گئے تھے اور اسی میں ان کو راہ راست پر لانا سرسید کا عین مقصد تھا۔ اس مقصد کا تعلق براہ راست مذہب سے نہیں بلکہ قومیت سے ہے۔ مولوی حالی کا خیال کہ ہندوستانی قومیت کے خیال سے پہلے نا آشنا تھا اس لئے سرسید کو اب کس طرح اس کا خیال پیدا ہو سکتا ہے[3] اور اگر پیدا ہو بھی تو کس طرح اس قدر دیرپا ہو کر بڑے بڑے کام کر دکھاتا ہے، بالکل سطحی معلوم ہوتا ہے۔ سرسید میں اگر قومیت کا خیال یکایک جوش و خروش کے ساتھ پیدا ہو گیا تو کوئی غیر معمولی بات نہیں ہوئی۔ وہ زمانہ اور ماحول ہی ایسا تھا کہ کسی دردمند اور بلند حوصلہ شخص کو اس قسم کا خیال ضرور پیدا

---

[1] حیات جاوید ص ۲۱۹
[2] حیات جاوید ص ۲۱۹ تا ۲۲۵
[3] حیات جاوید ص ۲۱۷

ہوجاتا ہے کس قدر رشک خیز بات ہے کہ جس طرح حالات موجودہ میں یہ ممکن نہیں کہ یورپ
کے موجدوں اور مخترعوں کے حالات سن کر ہندوستان میں بھی ویسے ہی
موجد اور مخترع پیدا ہونے لگیں اسی طرح یہ بھی امکان سے خارج ہے کہ یورپ کے
ریفارمروں اور وطن دوستوں کے حالات کتابوں میں پڑھ کر یا زبانی سن کر ہندوستان
میں بھی ویسے ہی ملک کے جان نثار اور قوم کے مصلح پیدا ہوجائیں[1] کبھی کوئی بڑے
کام دوسرے بڑے کاموں کی نظیر یا مثال سے نہیں کیے جاتے۔ اور کوئی بڑا شخص
دوسری قوموں کے بڑے شخصوں کے حالات سن کر بڑا نہیں بنتا۔ ضرورت ایجاد
کی ماں ہے۔ جہاں کہیں کسی ملک و قوم کو کسی بات کی ضرورت ہوتی ہے تو خواہ
وہ کیسی ہی اجنبی اور نئی کیوں نہ ہو وہ اسکو لامحالہ کر بیٹھتے ہیں اور کرنے سے پہلے ان کو
یہ خیال بھی نہیں ہوتا کہ ہم کیا کرنے والے ہیں۔ تاریخ عالم میں اس کی سیکڑوں
مثالیں دستیاب ہوسکتی ہیں۔ اگر کوئی شخص سرسید کی لائف اور ان کی تصنیفات
سے واقف ہونے کے بعد اس متذکرہ مسئلہ پر نظر ڈالے تو اس کو صاف طور پر واضح
ہوجائے گا کہ سرسید نے اپنا مطمح نظر قوم کو بنایا ہے نہ کہ مذہب کو ہم اس وقت اس
مسئلہ کو طول دینا نہیں چاہتے۔ یہاں صرف اس امر کا اظہار مقصود تھا کہ حالی کی
شخصیت کس طرح ان کی تصنیفات میں ظاہر ہوجایا کرتی ہے؟

(۴) اس اظہار شخصیت کی ایک اور مثال مقدمہ (شعر و شاعری) میں بھی پائی جاتی

---

[1] حیات جاوید ص ۲۱۷

پیش کیا ہے۔ ان میں ایک حد معینہ تک ہندوستانی فطرت کو بھی شامل کیا ہے۔

جہاں تک بین کا تعلق ہے ان کے مرثیوں کی جملہ عورتیں ہندی ہیں رسم و رواج کے لحاظ سے یہ سب نصف ہندی ہیں اور نصف عرب اور ان کے قطع نظر کرنے کے بعد جب حضرت زہراؓ حضرت زینبؓ وغیرہ کے کردار پر نظر ڈالی جاتی ہے تو وہ بالکل عرب عورتیں دکھائی دیتی ہیں۔

مثلاً سب سے پہلے مرثیہ میں حضرت فاطمہؓ کا کردار پیش کیا گیا ہے کہ ایک دفعہ حضرت امام حسن اور امام حسین جب کہ دونو بچے تھے آنحضرت رسول خدا کے پاس کھیلتے کھیلتے پہنچ جاتے ہیں امام حسین نانا کو اپنے بھائی کا منہ اور اپنا گلا چومتے ہوئے دیکھ کر غصہ میں آجاتے ہیں کہ نانا نے ہمارا بھی منہ کیوں نہ چوما اور روتے ہوئے گھر واپس آتے ہیں حضرت زہرا جب اپنے چھوٹے لڑکے کو روتا ہوا دیکھتی ہیں تو اس وقت ان کی جو کیفیت اور ان کی زبان سے جو گفتگو ظاہر کی ہے وہ ایک حد تک ہندوستانی عورت کی فطرت اور نفسیات سے متعلق ہے' چنانچہ ماں اپنے بچے سے کہتی ہیں ؎

ہے ہے حسین کیا ہوا تجھ کیوں ہے اشکبار . . . . . . . . . . . .

تجھ کو رلا کے غم میں مجھے مبتلا کیا — قربان ہو گئی تجھے کس نے خفا کیا

میرا کلیجہ پھٹتا ہے اے دلربا نہ رو — زہرا ہزار جان سے تجھ پر فدا نہ رو

سر میں نہ درد ہو کہیں اے مہ لقا نہ رو — بس بس نہ رو حسین برائے خدا نہ رو

کہتے کہتے آخر کار چادر منہ سے ڈھانپ کر خود بھی رونے لگتی ہیں اور کہتی ہیں۔

گھر سے گئے تھے ساتھ جدا ہو کے آئے ہو ——— سمجھی میں کچھ حسن سے خفا ہو کے آئے ہو
تم چپ رہو وہ گھر میں تو مسجد سے پھر کے آئیں ——— گزری میں کھیل سے مرے بچے کو کیوں رلائیں
ان سے نہ بولیو وہ تمہیں لاکھ گر منائیں ——— لو آؤ جانے دو تمہیں چھاتی سے ہم لگائیں
واری اگر حسن نے رلایا برا کیا ——— پوچھوں گی کیا نہیں مرے بچے نے کیا کیا؟

اور لڑکا جب اپنی ماں سے کہتا ہے کہ نانا نے آج بھائی کا منہ چوما ہمارا نہیں اسلئے ہم رو رو کے اپنی جان گنوائیں گے نہ پانی پئیں گے اور نہ کھانا کھائیں گے اس پر ماں کی زبان سے حسب ذیل محبت بھرے کلمے نکلتے ہیں۔

صدقہ گئی کلیجہ کو میرے کرو نہ شق ——— ہے ہے یہ کیا کہا مجھے ہوتا ہے اب قلق
میرا لہو پئے گا جو آنسو بہاؤ گے ——— کاہے کو ماں جیئے گی جو کھانا نہ کھاؤ گے

اس کے بعد لڑکے کو نانا کے پاس لیجانے اور وہاں کی گفتگو کا جو مرقعہ پیش کیا ہے اس میں عربی رنگ جھلک جاتا ہے چنانچہ منہ کے چومنے کے متعلق کسی قسم کا شکوہ شکایت کرنے کی بجائے کہتی ہیں ؎

روٹھے تھے یہ قدموں پہ سر دھرنے آئے ہیں ——— منہ کے نہ چومنے کا گلا کرنے آئے ہیں

اور جب رسول خدا رونے لگتے ہیں تو یہ تاڑ جاتی ہیں اور کہتی ہیں

کیوں بابا جان خیر تو ہے اس کی جانکی ——— فاقہ میں کاٹتی ہوں مصیبت جہان کی

اور جب وہ حقیقت حال سے آگاہ فرماتے ہیں تو اپنے باپ کے برتے پر کہتی ہیں

قدرت ہے سب طرح کی شہ مشرقین کو ——— حضرت سے لوں گی اپنے حسن اور حسین کو

پھر غصہ میں آجاتی ہیں کہ "کیا ان کو قتل کرنا آسان ہے؟ کیا اس دن شیر حق کمر سے ذوالفقار نہیں کھولیں گے؟ کیا میں بال کھولے ہوئے باہر نہ نکلیجاؤنگی اور عرش عظیم کا پایہ نہ ہلاؤں گی تو حضرت فرماتے ہیں کہ اس وقت نہ میں ہونگا نہ علی نہ فاطمہ اور حسین تو زہرا کہتی ہیں کہ

ہم میں سے ایسے وقت جو کوئی نہ ہوئیگا ۔ ہے ہے مرے حسین کو پھر کون روئیگا

آخر کار مذہب اور بابا جان کی خاطر سینہ پر پتھر رکھنا گوارا کرلیتی ہیں اور پھر محبت سے مجبور ہوکر بابا جان سے کہتی ہیں ۔

کیجے دعا کہ خالق اکبر مدد کرے ۔ اللہ یہ بلا مرے بچے کی رد کرے

حضرت زہرا کا تو ایک ضمنی ذکر تھا لیکن میر انیس نے حضرت زینب اور حضرت صغریٰ کا نسائی کردار نہایت مکمل حالت میں پیش کیا ہے انکی دونوں کے بیانات میں انھوں نے عورتوں کی فطرت سے واقفیت کی پوری قدرت دکھادی ہے، حضرت صغریٰ کے کردار پر اب تک متعدد طریقوں سے روشنی ڈالی جا چکی ہے اس لئے ہم اپنے اس مضمون میں اس سے قطع نظر کرکے صرف حضرت زینب کی سیرۃ پر ایک نظر ڈالتے ہیں انیس نے کئی مرثیوں اور بالخصوص مرثیہ نمبر (۶-۷-۸-۱ اور ۹ میں ان کے کردار کو خاص طور پر ظاہر کیا ہے ہم ذیل میں ان تمام مرثیوں کے متفرق حالات کو ایک منضبط شکل میں پیش کرتے ہوئے انیس کی اس قسم کی صناعی پر روشنی ڈالتے ہیں ۔

حضرت زینب امام حسینؑ کی چاہتی بہن ہیں، ان کو اپنے بھائی کے مقابلہ میں دنیا کی کوئی چیز عزیز نہیں مدینہ سے نکلتے وقت جب محلہ کی عورتیں آکر سمجھاتی ہیں کہ ع گھر فاطمہ زہرا کا ہے اس گھر کو نہ چھوڑیں۔ اور رنج والم کا اظہار کرتی ہیں تو آپ فرماتی ہیں کہ صرف آپ لوگوں ہی کو اس کا رنج نہیں ہے بلکہ ؎

مجھ کو بھی ہے رنج ایسا کہ کچھ کہہ نہیں سکتی      بھائی سے جدا ہو کے مگر رہ نہیں سکتی

میں فاقہ کر کے بھی اماں کی لحد سے نہ جاتی لیکن کیا کروں بھائی کی طرف دیکھ کر میری چھاتی بھر آتی ہے اور بے جائے کوئی بات بن نہیں آتی کیونکہ ظاہر میں تو اماں قبر میں سوتی نظر آتی ہیں لیکن جب کبھی میں خواب دیکھتی ہوں تو انھیں روتے ہوئے دیکھتی ہوں انھوں نے مجھے مرتے وقت وصیت کی تھی کہ حسین کا نہ باپ رہے گا نہ ماں رہے گی اس لئے اس کے غم میں تو رفاقت کرنا اب مجھے ان کی وصیت رہ رہ کر یاد آتی ہے کہ ؎

اس دن مری تربت سے بھی منہ موڑیو زینب      اس بھائی کو تنہا نہ کہیں چھوڑیو زینب

گھر بھائی کا تھا جب بھائی نہیں تو گھر بھی نہیں، اب خواہ رسی سے ہاتھ بند ہیں یا تلوے میں سر کھلے کچھ ہی کیوں نہ ہو، زینب بھائی کے ہمراہ ہے اور اس کوچ کے انجام سے بھی آگاہ ہے۔

غرض ایک محبت والی اور وفادار بہن اپنے بیمار و ناتوان شوہر کو مدینہ میں چھوڑ کر بھائی کی رفاقت کے لئے دو چھوٹے چھوٹے بچوں کیساتھ اپنے

گھر سے نکلتی ہے۔

کربلا پہنچنے کے بعد انتخاب قیامگاہ کے وقت حضرت زینبؑ اور حضرت عباسؑ میں جو درد آمیز گفتگو ہوتی ہے وہ حضرت عباسؑ ہی کے بیان میں پیش کر دی گئی ہے اس کے بعد یہاں اس فیاض عورت کے ایک ایثار کا موقع آتا ہے اور وہ یہ ہے کہ جب کربلا میں حضرت امام حسینؑ اپنی فوج کی تنظیم کرنے لگتے ہیں تو حضرت زینب کے صاحبزادوں کو خیال ہوتا ہے کہ فوج کی علم برداری ہمارا موروثی حق ہے اس لئے دونوں آپس میں مشورہ کرتے ہیں کہ کیوں بھائی! علم لینے کے لئے ہم ماموں سے کہیں؟ اس لئے کہ ہم دونو طرف سے حقدار ہیں ہمارے دادا اور نانا دونو علمدار تھے بڑا کہتا ہے کہ زنہار یہ عرض کرنے کا موقع نہیں ماموں مالک و مختار ہیں وہ جس کو چاہیں دیں ہمارا بڑا عہدہ تو یہی ہے کہ ماموں پر فدا ہو جائیں چپکے رہو اماں سنکر کہیں خفا نہ ہو جائیں۔

حضرت زینبؑ پردے کے پیچھے سے یہ گفتگو سن لیتی ہیں اور فضہ کے ذریعہ انہیں بلا کر چھوٹے سے کہتی ہیں کہ تم ابھی کیا باتیں کر رہے تھے

سمجھے نہ کہ مادر عقب پردہ کھڑی ہے گھر لٹتا ہے میرا تمہیں منصب کی پڑی ہے

میں دیکھ رہی ہوں کہ جب سے علم نکلا ہے تمہارے تیور اور ہی ہو گئے ہیں تمہارا سن ابھی کم ہے تمہارے قد ابھی چھوٹے سے ہیں یہ کھیل نہیں ہے حمزہؑ کا علم ہے! مانا یہ تمہارا حق ہے لیکن میں اپنے چھوٹے بھائی کو اپنے بیٹے کے برابر سمجھتی ہوں یہ علم اسی کو ملیگا۔

بگڑو ں گی گلہ گر کسی اسلوب پہ کروگے
عباس سے کیا تم مجھے محجوب کروگے؟ دیکھو

عباس کو علم ملتے ہی تم انہیں جا کر تہنیت علم دو ــــ

کنبہ میں ایک نے بھی اگر سن لیا یہ حال
کہتی ہوں صاف میں مجھے ہوگا بہت ملال
صدقے گئی، خلاف ادب کچھ سخن نہ ہو
میری خوشی یہ ہے کہ جبیں پر شکن نہ ہو

اور تم اپنے ماموں کے قدم پر اپنے سر کو فدا کردو دیکھو اگر قاسم و اکبر تم سے پہلے میدان میں زخمی ہوئے تو پھر تم میرے فرزند نہیں تم دونوں کی ماں۔

یہ ہے ایک عرب عورت کی فیاضی کہ اپنے بیٹوں کے مقابلہ میں بھائی کو ترجیح دیتی ہے اور یہ ہے ایک بہادر عورت کا ایثار کہ اپنے موروثی حق سے اپنے چھوٹے بھائی کو سرفراز کرتی ہے، حضرت زینب کا کردار بالکل عربی ہے، انیس نے صرف ایک معینہ حد تک انہیں ہندی نفسیات سے متعلق کیا ہے اور وہ بھی صرف بینوں میں، جہاں مجبوری تھی، کیونکہ بغیر اس عنصر کے مرثیہ گوئی کا مقصد (یعنی رونا اور رلانا) فوت ہوجاتا تھا، حضرت زینب کی عرب نفسیات اس وقت بالکل نمایاں ہوجاتی ہیں، جب کربلا کے میدان میں تمام رفقاء شہادت سے سرفراز ہوتے ہیں اور صرف گھر والے باقی رہ جاتے ہیں، حضرت زینب کو برا معلوم ہوتا ہے کہ اب تک ان کے بچوں کی لاشیں کیوں نہ آئیں؟ چنانچہ اپنے لڑکوں کے متعلق کہتی ہیں ــــ

آتا ہے دم صبح سے یاں لاشہ پہ لاشہ
ان کے لیے اوروں کی لڑائی ہے تماشہ
پائی نہ اجازت یہ سخن خوب تراشا
باتیں ہیں یہ ساری مجھے باور نہیں آتا
رکھتے ہیں دلاور کہیں رو کے سے کسی کے
وہ سب بھی تو پیارے تھے حسین ابن علی کے

میں جانتی تھی پہلے اجازت وہی لیں گے    اس کی نہ خبر تھی کہ دغا وقت پہ دیں گے

جب صاحبزادے ماموں سے بوقت تمام جنگ کی اجازت لے کر ماں سے رخصت ہونے آتے ہیں تو یہ خفا ہو جاتی ہیں کہ یہ دو تو اب تک کیوں نہ جنگ پر روانہ ہوئے اور ماموں کے لیے جانیں کیوں نہ دیدیں، چنانچہ انھیں ڈرپوک اور بے وفا سمجھ کر ان کی طرف دیکھنا نہیں چاہتی بلکہ

منہ پھیر کے کہنے لگیں یہ شاہ کی ہمشیر    غیرت کی ہے جا غیر تو ہوں فدیہ شبیر
شکوہ ہے مقدر کا کچھ ان کی نہیں تقصیر    منہ پھیریں وہ مقتل میں جو ہوں صاحب شمشیر
انصاف تو کیجیے مجھے کیونکر نہ گلا ہو    وہ پہلے نہ بیدم ہوں لہو جن میں ملا ہو
آفت ہے یگانے ہی جو ہمت نہ کریں گے    یہ کس نے کہا تھا کہ نہیں پہلے مریں گے

فرزند حسن مرنے کو جا لیں تو یہ جائیں    عباس علی خون میں نہا لیں تو یہ جائیں
ہم شکل علی برچھیاں کھا لیں تو یہ جائیں    لاشے ابھی شہزادوں کی آلیں تو یہ جائیں
کھلتا نہیں کچھ زور شجاعت انہیں کیوں ہے    حضرت تو سلامت ہیں یہ عجلت انہیں کیوں ہے

کیوں روتے ہیں کیا چھن گئی سر سے کہ چادر    خالی ابھی ہونے دیں محمد کا بھرا گھر
وقت آئے تو دکھلائیں گے تلوار کے جوہر    جرأت میں وہ جعفر ہیں شجاعت میں ہیں حیدر
جب کوئی نہ ہوئے گا تو یہ جنگ کریں گے    کیا عیب ہے پہلے نہ مرے بعد مریں گے
میں سمجھی تھی پہلے ہی یہ ڈھونڈیں گے بہانا    کچھ منہ کا نوالا نہیں تلواروں کا کھانا
لازم تھا اسی وقت انہیں خیمہ میں آنا    سچ ہے کہ وفاداروں سے خالی ہے زمانا
ماں کو تو سبک کر چکے کنبہ کی نظر میں    ہیں لٹ گئی اس رنج و مصیبت کے سفر میں

پوچھے کوئی ان سے کہ یہ کیوں آئے ہیں گھر میں
کھولیں اسے باندھیں ہیں جو ہتیار کمر میں
فوجوں میں یہی طور تھے خالق کے ولی کے؟
لو ناز ہے اس پر کہ نواسے ہیں علی کے!
توڑ آئے ہوں خیبر سے کسی در کو تو کہہ دیں
مارا ہو جو مرحب سے دلاور کو تو کہہ دیں
تا کوفہ بھگا آئے ہوں لشکر کو تو کہہ دیں
خوشنود کیا ہو جو برادر کو تو کہہ دیں
چپ کیوں ہیں جو نصرت کی خبر لیکے پھرے ہیں
کیا شام کے سردار کا سر لے کے پھرے ہیں؟

عورت اکثر کسی بات کو صاف سیدھے طور پر نہیں بیان کرتی، خصوصاً جب وہ غصہ میں ہوتی ہے تو اپنے ہر مطلب کو طعن و تشنیع کے ذریعہ ادا کرنا چاہتی ہے اور صرف اسی ایک بات کو پیش نہیں کرتی جس سے وہ متاثر ہوتی ہے بلکہ اس سے متعلقہ تمام واقعات یکے بعد دیگرے سناتی جاتی ہے، جب اس کے دل پر کوئی ٹھیس لگتی ہے تو پہلے زبان سے ظاہر کرنا تو کجا وہ حتی الامکان اس امر کی کوشش کرتی ہے کہ اپنی قلبی واردات اور ذہنی کیفیات اپنے بشرہ سے بھی ظاہر نہ ہونے پائیں لیکن جب کسی وجہ سے وہ پھوٹ پڑتی ہے تو اس کے محیط جذبات میں ایک ایسا تلاطم انگیز ہیجان پیدا ہوتا ہے کہ غم و غصہ کے تیز و تند سیلاب اس کی آنکھوں اور زبان سے نکلے بغیر نہیں رہ سکتے اور نہ دنیا کی کوئی طاقت انھیں بہنے سے روک سکتی ہے حضرت زینب ایک عورت ہیں اور خاص کر عرب کی عورت ان کا جوش جس قدر بڑھا ہوا نظر آئے کم ہے اور اگر ان کی زبان سے مسلسل ہمت افزا اور طعن آمیز جملے نکلے جائیں تو کوئی تعجب کی بات نہیں، تعجب تو اس وقت ہوتا جب کہ وہ ایسی نازک حالت میں بھی متاثر ہوئے بغیر رہتیں، بیگانوں کو شہادت کا مرتبہ حاصل

ہوا دیکھ کر ان کی رگ حمیت جوش میں نہ آئے، اپنے بھائی عزیز ترین بھائی کے برے وقت پر انہیں میں اپنے بچوں کو قربان کئے بغیر خاموش رہ جائیں؟ یہ ایک عورت عرب عورت اور بالخصوص خاندان رسالت مآب کے عورت کے لیے ناممکن تھا جس کی رگ رگ میں محبت و الفت کے جذبات کوٹ کوٹ کر بھر دئے گئے ہوں جس کی بات بات میں صداقت اور حمیت کے پھول جھڑتے ہوں اور جس کے قدم قدم پر فیاضی اور ایثار کے نشان قائم ہوتے جاتے ہوں ۔ ؟

ماں کا غصہ دیکھ کر لڑکے کانپ جاتے ہیں اور نہایت عاجزی سے عرض کرتے ہیں

آزردہ نہ ہوں آپ ہمیں تھا یہی وسواس — جب بڑھتے تھے ہم روکتے تھے حضرت عباس
جوڑے ہیں کبھی ہاتھ کبھی گردپھرے ہیں — راضی ہوئے جب پاؤں پہ سو دفعہ گرے ہیں

ایک مرثیہ میں دکھایا گیا ہے کہ صاحبزادے خود آکر اپنی والدہ کو اجازت جنگ کی خوشخبری نہیں سناتے بلکہ فضہ معلوم کراتی ہے کہ عون و محمد اب جنگ کو جا رہے ہیں تو حضرت زینب بجائے کسی قسم کی تشویش کے خدا کا شکر بجا لاتی ہیں کہ اب میرا مطلب بر آیا، وہ اس وقت یہ آرزو نہیں کرتیں کہ اپنے بچے جنگ سے زندہ بچ کر آئیں بلکہ کہتی ہیں کہ میرے بچوں کی عزت یا رب تیرے ہاتھ ہے تو ان کی مدد کر کیونکہ وہ علی کے نواسے ہیں اور اب یہ خوشخبری آئے کہ دونوں مارے گئے اور ولی ابن ولی کے فدیوں میں محسوب ہوئے ۔

حضرت زینب صرف اپنے بچوں کی قربانی پر اکتفا نہیں کرتیں بلکہ کہتی ہیں کہ اگر ان کا باپ (یعنی زینب کا شوہر) ہوتا تو وہ بھی آپ (امام حسین) پر کیلئے

جان دیدیتا کیونکہ ہم سب پر آپکا حق ہے اور جب ہمارا حق ان بچوں پر ہے تو پھر کیوں نہ اس حق کو ادا کریں چنانچہ کس خلوص سے کہتی ہیں ؎

باپ انکا آج ہوتا جو پاشاہ نامدار | کرتا قدم کو سر پہ تصدق یہ افتخار
ایک ان کے بدلہ آپکے قدموں پہ ہوشار | میرے عوض فدا کرے ایک اپنی جان زار
ان پر ہمارا حق ہے تو ہم پر حق آپ کا | یہ بھی تو حق ادا کریں کچھ اپنے باپ کا

اس وقت حضرت امام حسین اپنی بہن کو ہر طرح سے سمجھاتے ہیں کہ میں عون و محمد کو جنگ کی اجازت ضرور دیتا لیکن اول تو وہ کم سن ہیں اور دوم یہ کہ ان کے بعد جعفر طیار کی نسل کا خاتمہ ہو جائے گا اس لئے مجبور ہوں" مگر حضرت زینب اپنے بھائی کے مقابلہ میں ایک پوری نسل کے معدوم ہونے کو کچھ نہیں سمجھتیں، یہ عالیشان جذبہ ایثار عام عورتوں اور حضرت زینب میں حد امتیاز قائم کرتا ہے، جب تک عورت ان بیاہی رہتی ہے اپنے بھائی بہنوں سے اس کو بیحد محبت ہوتی ہے لیکن میکہ سے نکلنے اور اولاد ہو جانے کے بعد اس کو اپنی اولاد اور اپنے خاوند سے جس قدر محبت ہو جاتی ہے اپنے بھائی بہن سے اتنی ہرگز باقی نہیں رہتی، اگر اس کے بھائی اور بچے دونوں ایک ہی چیز کے خواہشمند ہوں تو وہ اپنے بھائی پر اپنے بچوں کو ہر حال میں ترجیح دیگی، یہ دنیا کی تمام عورتوں کی سرشت میں داخل ہے، لیکن بعض غیر معمولی مردوں کی طرح بعض عورتیں بھی ایسی پیدا ہو جاتی ہیں جن کی فیاضی دنیا کی دیگر عورتوں کے لئے ایک عالیشان نمونہ بن جاتی ہے، جن کا ایثار اپنی قبیل کی مخلوق کے واسطے ایک خوشنما جادۂ عمل پیدا کر دیتا ہے اور جن کی محبت ساری دنیا میں ایک زندۂ جاوید

میر انیس

نغمہ چھوڑ جاتی ہے۔ چنانچہ حضرت زینبؑ امام حسینؑ کی چھاتی سے سر لگا کر نہایت عاجزی سے کہتی ہیں کہ یا امام! ؎

للہ ان کے باب میں اب کد نہ کیجئے
ہدیہ فقیر کا ہے اسے رد نہ کیجئے

ان بیانات کے بعد حضرت زینبؑ کے کردار کا ایک زبردست عنصر پیش نظر ہوتا ہے جو ایک عرب عورت کے لئے مخصوص ہے دنیا کی کوئی عورت جرات اور دلیری کے ایسے اعلیٰ جذبات و تخیلات نہیں رکھتی جیسے کہ ایک عرب عورت کو عطا کئے جاتے ہیں اس کا بچپن لڑکوں کے ساتھ ساتھ خونخوار معرکوں کے گہواروں میں گذرتا ہے اس کی جوانی نوجوان مردوں کے مردہ قلوب کو گرمانے انکے رگ حمیت کو جوش میں لانے اپنے گھر اپنے قبیلہ اپنی قوم اور اپنے ملک کے لئے جان دیدینے پر اکساتی ہے اور آ[illegible] اور پژمردگی کو بجلی بنکر جلا دیتی ہے اور اس کا بڑھاپا عرصہ ہائے کارزار کے زخمی بچوں اور بھائیوں کی نگہداشت بھولے بھٹکے مسافروں کی امداد اور غریبوں لاوارثوں اور بیکسوں کی غمخواری میں گذر جاتا ہے وہ ایک ہندوستانی عورت کی طرح کسی کو اپنے گھر خاوند اور بچوں پر حملہ کرتے ہوئے دیکھ کر کسی تہ خانے کے گوشہ میں چھپنے کسی باؤلی میں ڈوب مرنے یا کسی آگ میں جل جانے کی کوشش نہیں کرتی البتہ ہمت اور عقلمندی کے ذریعہ ایسے طریقے اختیار کرتی ہے کہ حملہ آور کو منہ کی کھانی پڑے حضرت زینب کے صاحبزادے جب لڑائی کیلئے نکلتے ہیں تو وہ ایک ہندوستانی عورت کی طرح رونے رلانے کی بجائے انکو جنگ کی ہمت دلاتی اور جوانمردی کیساتھ مرنے مارنے پر آمادہ کرتی ہیں ؎

ہاں چاہئے منہ نیزہ و خنجر سے نہ پھیرو
دو شیر ہو مل کر عمر و شمر کو گھیرو

توقیر تمہاری ہو مری ناموری ہو
سر دونوں کے لاؤ تو میں جانوں کہ جری ہو

بھائی کسی ہنگام میں بھائی کو نہ چھوڑے
دونوں میں کوئی عقدہ کشائی کو نہ چھوڑے

ب بھائی لڑے بڑھ کے جو ہاتھ انکا تھک جائے
ہوا جو پھر اس پر ہو تو یہ پھر لگ جائے

ہاتھوں میں صفائی ہو کہ بسمل بھی پھڑک جائے
گر صف ہو تو لیتا ہوا ہو تو سرک جائے

لو ہیں سب انداز ہوں خالق کے ولی کے
پہچان لیں وہ سب کہ نواسے ہیں علی کے

اس جنگ کا چرچا مصر و شام رہیگا — دنیا میں اگر تم نہ رہے نام رہے گا

ایک اور مرثیہ میں یہی موقع برحسب ذیل طریقہ پر اکساتی ہیں ؎

فوجوں کو مرے دودھ کی تاثیر دکھانا — دادا کی طرح جوہر شمشیر دکھانا
مظلومیت حضرت شبیر دکھانا — تن تن کے ید اللہ کی تصویر دکھانا
تلواریں ہیں موجوں کی روانی نہ سمجھنا — دریا ہے لہو کا اسے پانی نہ سمجھنا

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایک زبردست سپہ سالار اپنے نوجوان سپاہیوں کو کسی معرکہ جنگ کیلئے جوش دلا رہا ہے وہ صرف خطرناک حملہ ہی کا حکم نہیں دیتا بلکہ اپنے کمزور مخاطبوں کو ان کے نامور اسلاف اور بہادر افراد کے کارنامے یاد دلا دلا کران کی ہمت بڑھاتا ہے اور ساتھ ہی ان کی ناتجربہ کاری کا بھی اسے علم ہے اسلئے وہ دوران تقریر میں نہایت خلوص کے ساتھ ان کو نصیحتیں بھی کرتا ہے تاکہ وہ اسرار فتحمندی سے واقف ہو جائیں حضرت زینب اپنی قومی اور خاندانی روایتوں کے مطابق اپنے بچوں کو نام آوری کے لئے آمادہ کرتی ہیں اور اس جوش سے کہتی ہیں کہ ؎

جعفر طیار کے دلبر ہو دلیرو — حیدر سے دلاور کے دلاور ہو دلیرو
جرار ہو کرار ہو صفدر ہو دلیرو — ضرغام ہو ضیغم ہو غضنفر ہو دلیرو
تیروں سے جوانوں کے جگر توڑ کے آؤ — خیبر کی طرح کوفہ کا در توڑ کے آؤ

خاقاں کا رہے تخت نہ قیصر کا رہے تاج — ہاں غازیو چین و حبش و زنگ سے لو باج
چڑھتا ہے لڑائی پہ جو اکبر دونکا مزاج — گیتی تہ و بالا ہو وہ تلوار چلے آج

عون و محمد کی لڑائی کا بیان میر انیس کے رزمیہ کا ایک جزو لاینفک ہے جس کے بغیر ان کی رزم نگاری اہم نہیں کہلائی جاسکتی حضرت زینب دم بدم بیٹوں کی جنگ کی خبریں منگاتی ہیں اور جب معلوم ہوتا ہے کہ وہ مستقل مزاجی سے لڑ رہے ہیں تو ؎

سن کر یہ بیان شاد ہوئیں زینب خوشخو — پر جوش محبت سے رہا دل یہ نہ قابو
ہر بی بی سے ارشاد کیا پونچھ کے آنسو — میدان سے سرکے نہیں اب تک مرے گل رو
لاکھوں سے لڑے تشنہ دہن کام کیا ہے — سنتی ہوں کہ چھوٹے نے بڑا نام کیا ہے

آخر کار دو تو لڑکے اپنی ماں کی نصیحت کے مطابق ایک تھلکہ انداز لڑائی کے بعد جان دیدیتے ہیں اور جب ماں کو انکی شہادت کی خبر ہوتی ہے تو بجائے آہ وزاری کے ؎

سنتے ہی قبلہ کی طرف جھک گئیں زینب — سجدہ سے اٹھیں جب تو کہا شکر ہے یا رب
کٹنے سے محمدؐ کی کمائی کو بچائے — سب قتل ہوں پر تو مرے بھائی کو بچائے
کس منہ سے ترا شکر کروں بار خدایا — تو نے مرے دو بچوں کو پروان چڑھایا

اور جب دوسری عورتوں کو آہ وزاری کرتا ہوا دیکھتی ہیں تو اس پر حضرت زینب تعجب کرتی ہیں کہ یہ کونسی بڑی اور نئی بات ہوئی ہے جسکے سبب اس قدر کہرام کی ضرورت ہے۔ چنانچہ تمام بیویوں سے مخاطب ہو کر کہتی ہیں ؎

باپ ان کا اگر ہوتا تو وہ سر نہ کٹاتا — زہراؑ کے کلیجے کے عوض برچھیاں کھاتا
بیٹوں کو یوں ہی میری طرح نذر کو لاتا — اپنے کوئی محسن کو نہیں دل سے بھلاتا
جو پاس ہے جسکے وہ عطائے شہ دیں ہے — کہدے مرے ماں جائے کا حق کسی پہ نہیں ہے
بیٹوں سے ہوئی گر تو ہوئی آج جدائی — سر پر مرے دنیا میں سلامت ہیں بھائی
ایک دولت اولاد لٹائی تو لٹائی — کیا لٹ گیا وہ کونسی ایسی تھی کمائی
کیا روؤں میں دنیا میں جو دلبند نہیں ہیں — کیا اکبر و اصغر مرے فرزند نہیں ہیں

حضرت زینب کی تشفی کے لئے یہی بہت کافی ہے کہ امام حسینؑ اکبر اور اصغر ابھی زندہ ہیں جنکی موجودگی میں ماتمی صف کا نام تک انہیں ناگوار گذرتا ہے ؎

چلائی ارے چلکے رہو غل ہے یہ کیسا — بھائی ہیں سلامت مجھے کیوں دیتے ہو پرسا
قائم رہے اقبال محمدؐ کے خلف کا — بس نام بھی گھر میں نہ لو ماتمی صف کا

امام حسینؑ اور علی اکبر دونوں لاشوں کو میدان جنگ سے خیمہ میں لے آتے ہیں تو حضرت زینب سب سے پہلے بھائی سے انکی لڑائی کے متعلق دریافت کرتی ہیں اور جب امام حسینؑ سے انکی بہادری اور جرأت کی بیحد تعریف سنتی ہیں تو ؎

یہ سنتی ہی سرخی سی رخ زرد پہ آئی — حضرت سے کہا آپ کا صدقہ ہے یہ بھائی
کونین میں عزت مرے دلبندوں نے پائی — اب شاد ہوئی ان سے ید اللہ کی جائی

آخر ماں ہی ہے اب دل کا داغ ابھر آتا ہے جب لوگ انہیں بچوں کا آخری دیدار

میر انیس

# علیہات

(۱) موازنہ انیس و دبیر۔ شبلی نعمانی۔

(۲) المیزان ناظر الحسن۔

(۳) یادگار انیس امیر احمد علوی۔

(۴) حیات انیس امجد علی اشہری۔

(۵) انیس (آب حیات) محمد حسین آزاد۔

(۶) انیس نوائے وطن۔ شاد عظیم آبادی۔

(۷) مقدمہ مراثی انیس جلد اول نظامی پریس۔ نظم طبا طبائی۔

(۸) انیس (خمخانۂ جاوید)۔ لالہ سری رام، ام، اے۔

(۹) انیس (گل رعنا)۔ عبدالحی ندوی۔

(۱۰) انیس (شعر الہند)۔ عبدالسلام ندوی۔

(۱۱) سلام کی شاعری۔ وحید الدین سلیم۔ ہمایوں۔ جنوری سنہ ۱۹۲۷ء

(۱۲) میر انیس لکھنوی کی شاعری۔ محبوب الرحمٰن کلیم بی اے۔ علیگڑھ میگزین۔ جنوری سنہ ۱۹۲۰ء۔

# میر حسن

## (۱)

## میر حسن کا ماحول اور انکی نشوونما

میر حسن کی زندگی ایک ہیجان انگیز زمانہ سے شروع ہوتی ہے، دلی میں محمد شاہ بادشاہ ہیں، پنجاب میں سکھ، دکن میں مرہٹے اور بنگالہ میں انگریز دن دونی اور رات چوگنی رفتار کے ساتھ زور پکڑتے جا رہے ہیں شاہجہان کے بنائے ہوئے درباروں کے در و دیوار جاں نثار امیروں اور وفادار سپہ سالاروں کی دید کو ترس رہے ہیں اس حسرت ناک قحط الرجال میں صرف چین قلیچ خان نواب آصف جاہ بہادر کی ہستی استثناء قایم رکھنے کے لئے دریادگار رونق محفل بنی ہوئی ہے لیکن وہ بھی شورہ پشت مرہٹوں کی سرکوبیوں میں مو

نظر آتے ہیں کہ یکایک شمال مغرب کی جانب سے ایک سیلاب عظیم نمودار ہوتا ہے جس کی خوفناک موجوں میں دہلی کی باقی ماندہ عظمت و شوکت کے خزانے خس و خاشاک کی طرح بہ جاتے ہیں۔

نادر شاہ کی آمد آمد اور شمالی ہند میں ہر طرف ہڑبونگ مچنے سے چند ہی سال قبل پرانی دلی کے ایک محلہ سید واڑہ میں ہرات کے مشہور رسیدوں کے گھر ایک لڑکا میر غلام حسن پیدا ہوتا ہے جس کی زندگی کے ایام دہلی کی سلطنت کے شیرازہ کو اوراق پریشاں یا زلف جاناں کی طرح بکھرتے ہوئے دیکھتے ہیں اور جس کی نظروں کے سامنے پنجاب کا صوبہ افغانوں اور ان افغانوں کے زبردست چنگل میں پھنس جاتا ہے جنھیں آئے دن مرہٹوں اور سکھوں سے دست و گریبان ہونا پڑتا ہے اودھ اور الہ آباد میں صفدر جنگ اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ بنانی شروع کر دیتے ہیں علی وردی خان صوبہ بنگالہ سنبھالنے کی فکر میں ہیں اور نواب آصف جاہ مرہٹوں کو رکن پر دست دراز کرنے کی کوشش سے روک رہے ہیں۔

ایسے زمانہ میں میر حسن کی نشو و نما ہوتی ہے محمد شاہ، احمد شاہ، عالمگیر ثانی اور شاہ عالم کی بادشاہتوں کو ان کی زندگی ہی میں عروج و زوال ہوا احمد شاہ درانی، مرہٹوں، سکھوں اور انگریزوں کی آپس کی کشمکش اور ہنگامے ان کے لئے افسانوی داستانیں نہ تھیں اور میر تقی میر (۱۱۲۵ھ-۱۲۲۵ھ) اور میرزا رفیع

(۱۱۲۵ھ-۱۱۹۲ھ) خواجہ میر درد (۱۱۲۱ھ-۱۱۹۹ھ) حضرت میرزا مظہر (وفات ۱۱۹۶ھ) مصحفی (وفات ۱۲۴۰ھ) انشاء اللہ خان انشا اور میاں جرأت (وفات ۱۲۲۵ھ) ان کے لئے شعرائے سلف نہ تھے بلکہ چلتی پھرتی اور ہنستی بولتی ہستیاں تھیں۔

صغر سنی ہی سے میر حسن کا میلان طبیعت شعر و سخن کی طرف تھا چنانچہ دلی کے شریف گھرانوں کے عام رسم و رواج کے مطابق مذاق شعر بھی اُن کی اٹھان کے دوش بدوش رہا ابتدا ہی سے حضرت خواجہ میر درد کی دبستان میں زانوئے ادب طے کرنا شروع کیا تھا، بھلا مذاق میں اصلاح اور کلام میں سنجیدگی کیوں نہ پیدا ہوتی؟

لیکن افسوس کہ زمانے نے اُن یادگار زمانہ صحبتوں سے کافی طور پر متمتع ہونے کا موقع نہ دیا، نظام الملک آصف جاہ فتح جنگ بہادر کا دلی سے منہ موڑنا تھا کہ مرہٹے بلائے بے درماں بن کر ٹوٹ پڑے، اب احمد شاہ درانی قہر خدا کی شکل میں نازل ہوتا ہے دلی کی گلی کوچوں کی قسمت میں لکھا تھا کہ ایک اور مرتبہ حکم نادر گردی، کا سماں دیکھیں جتنے شریف گھرانے صرف وضع داری کی خاطر اب تک دلی میں ٹھہرے ہوئے تھے اس بربادی کے بعد خانہ بدوش ہو کر نکلنے لگے۔

چنانچہ میر حسن نے بھی اپنے والد میر ضاحک کے ساتھ دہلی کو الوداع کہا اور فیض آباد کے قدردان نواب سالار جنگ اور ان کے بیٹے سرفراز جنگ کی خدمت میں پہنچے۔

جوں جوں دلی اجڑنے لگی، لکھنؤ میں جو اب تک ایک قصبہ تھا، رونق بڑھتی گئی نواب وزیر نے اب اس کو اپنا مستقل دار القرار بنا لیا تھا مغل درباروں کی یاد تازہ رکھنے کے لئے لکھنؤ میں بھی شعرا اور علماء کی قدر کی جانے لگی، جب کسی باکمال کی نظر دلی سے اُچٹ جاتی لکھنو پر جا پڑتی جب کسی کو کوئی قدردان "ناز" کرنے کے لئے نہ ملتا وہ لکھنو کے فیاض "خریدار" کے پاس یہ مصرع گاتے ہوے آپہنچتا کہ

نزد کسے رو کہ طلبگار تست

غرض میر حسن نے بھی اب فیض اباد سے لکھنؤ کا رخ کیا اور پھر وہیں کے ہو رہے لیکن انھیں اور ان کی اولاد کو دہلوی ہونے اور کہلانے پر فخر تھا اس سفر میں دلی سے چلکر اول چند مہینے ڈیگ میں رہے وہاں حضرت شاہ مدار کی چھڑیوں کے ساتھ مکن پور گئے، اسی منزل کی کیفیت نے مثنوی گلزار ارم میں بہار دکھائی ہے [1]

---

[1] مولوی حبیب الرحمن خان صاحب شروانی تذکرہ شعرائے اردو مولفہ میر حسن ۱۲

میر حسن کے کلام میں ایک کلیات ہے جس میں سات ہزار شعر ہیں اور جو آزاد کے لئے "پردۂ ظلمات میں رہی لیکن لکھنؤ میں مولوی حبیب الرحمن خاں صاحب شروانی کے ہاتھ لگی ہے ۱۲۵۶ھ میں میر حسن کی وفات کے پچپن برس بعد لکھی گئی تھی مطلا اور مذہب ہے اور اس اہتمام سے لکھی گئی ہے جس اہتمام کے ساتھ فارسی شعرا کے دیوان لکھے جاتے تھے، میر حسن کی مثنویاں لکھنؤ کی پیداوار ہیں "رموز العارفین" کا سال تصنیف ۱۲۰۰ھ ہے "گلزار ارم" اور "سحر البیان" کے متعدد اڈیشن شائع ہو چکے ہیں، اول الذکر کا سال تصنیف ۱۱۹۲ھ اور موخر الذکر کا ۱۱۹۹ھ ہے، یہاں ہمیں میر حسن کے تمام کلام پر روشنی ڈالنا منظور نہیں ہے بلکہ صرف ان کی بہتر داستان مثنوی "سحر البیان" کا تنقیدی زاویہ نگاہ سے مطالعہ کیا جائیگا۔



# (۲)

# صنف مثنوی اور سحر البیان

مثنوی اصناف سخن میں سب سے زیادہ مفید اور بکار آمد صنف ہے اس کے

اشعار کی تعداد معین نہیں ہوتی اس لئے اس سے زیادہ وسعت کسی صنف سخن میں نہیں داخلی اور خارجی دونوں قسم کی شاعری اس میں ہو سکتی ہے اس وسعت سے فائدہ اٹھا کر دنیا کے بڑے بڑے شاعروں نے اپنے زندہ جاوید کارنامے مثنوی ہی کی شکل میں چھوڑے ہیں چنانچہ فردوسی والمیک، بیاس تلسی داس وغیرہ نے مثنوی ہی میں بڑی بڑی منظوم داستانوں کی طول طویل کتابیں لکھ کر اپنے معراج کمال کی داد حاصل کی۔

وہی شاعر کامیاب مثنوی نگار ہو سکتا ہے جس کو خارجی اور داخلی دونوں قسم کی شاعری پر کامل قدرت ہو اس کے علاوہ مثنوی نگار کے لئے وسیع اطلاع تمام درکار ہے اور ساتھ ہی ساتھ اس کو ایک زبردست مصور بھی بننا پڑتا ہے۔ عام طور پر مثنوی کی چار قسمیں کی گئی ہیں۔ رزمیہ بزمیہ حکمیہ اور صوفیانہ، رزمیہ اور بزمیہ مثنویاں مشرقی اور بالخصوص اسلامی ادبیات میں ڈرامہ کا جو فقدان ہے اس کی تلافی کرتی ہیں اور اسی لئے رزمی اور بزمی مثنوی نگار کے لئے ضروری ہے کہ اس کی بندشیں سلجھی ہوئی ہوں اس کو چاہئے کہ فطری مضامین کا انتخاب کرے اور ان کو فطری زبان ہی میں پیش کرے ہومر کی الیڈ کی یہی خصوصیت ہے جس کی بنا پر مشہور ہے کہ ڈرامہ بھی

کے پر تو سے ایجاد ہوا تھا

حکمیہ اور صوفیانہ مثنویوں کا موضوع نہایت سنجیدہ اور ثقہ ہوتا ہے اُن کے مطالب و معانی جو حکمت رموز فطرت اور صوفیانہ معتقدات کے کامل ترجمان ہوتے ہیں اس لئے مصنف کو ہمیشہ اس امر کا لحاظ رکھنا پڑتا ہے کہ اس کے استدلال میں پیچیدگی نہ ہونے پائے حکمیہ مثنویوں میں مبالغوں سے پرہیز کرنا لازمی سمجھا جاتا ہے اور طریقہ بیان کو ہمیشہ پر تاثیر بنانے کی کوشش کی جاتی ہے پانچویں قسم کی مثنویوں میں بھی فطریت اور صداقت کا حتی الامکان التزام کیا جاتا ہے۔

عرب میں مثنوی مفقود ہے ورنہ کوئی وجہ نہیں کہ عربی ادبیات طول اور مسلسل نظموں سے محروم رہتی یہی وہ صنف ہے جس کی وجہ سے فارسی شاعری کو عرب کی شاعری پر ترجیح دیجا سکتی ہے عرب کی شاعری میں مثنوی کا رواج نہ ہونے یا نہ ہو سکنے کے سبب تاریخ یا قصہ یا اخلاق یا تصوف میں ظاہرا ایک کتاب بھی ایسی نہیں لکھی جا سکی جیسی فارسی میں سینکڑوں بلکہ ہزاروں لکھی گئی ہیں اسی لئے عرب شاہنامہ کو قرآن العجم کہتے ہیں اور اسی لئے مثنوی معنوی کی نسبت "ہست قرآں در زبان پہلوی"

کہا گیا۔

ایرانیوں کی تمام رزمیہ مثنویوں میں شاہنامہ کو خاص اہمیت حاصل ہے جو ایران کی منظوم افسانوی تاریخ ہے اس کے واقعات اہم اور عظیم الشان نہیں ہیں اس لئے فردوسی کو ہومر اور والمیک کا ہم مرتبہ نہیں قرار دیا جا سکتا رزمیہ نگار کے لئے ضروری ہے کہ اعلیٰ و اہم مواد حاصل کرے اور جس قدر اس کا موضوع رفیع الشان ہوگا ویسا ہی اس کی شاعری کا درجہ ہوگا۔

فردوسی میں اور ایک بات کی کمی ہے وہ شخصیت نگاری پر قادر نہیں۔ خلاف اس کے ہومر کے مرد و زن الگ الگ پہچانے جاتے ہیں ان میں ہر ایک کی شخصیت ایک دوسرے سے ممتاز ہے فردوسی کے تمام کردار ایک ہی سانچے میں ڈھلے ہوئے نکلتے ہیں، اس لئے قاری ان کی طرف بہت کم بطیب خاطر متوجہ ہوتا ہے اس کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ فردوسی جس طرح امور عامہ کے بیان پر قادر ہے اسی طرح امور خاصہ کے بیان پر حاوی نہیں ہے اور یہی موخر الذکر خصوصیت رزمیہ نگاری کی جان ہے اس کی شخصیتوں کی طرح اس کا کوئی ایک بیان جنگ پڑھ کر دوسرے جنگ کا بیان پڑھنے کی طرف طبیعت کبھی بطیب خاطر راغب نہیں ہوتی کیونکہ وہ ایک قسم کے بیانات

پڑھتے پڑھتے اکتا جاتی ہے۔

فارسی کی بزمیہ مثنویوں میں نظامی، خسرو، جامی، فیضی وغیرہم کے کارنامے قابل ستائش ہیں لیکن ان تمام میں فطرت کی منظر نگاری خاطر خواہ نہیں کی گئی ہے۔ مثنویاں ہی کیا مشرق کی ہر صنف سخن پر یہ الزام عاید کیا جاتا ہے کہ یہاں منظر نگاری میں کمال نہیں پیدا کیا جاتا، لیکن اردو کی مثنوی میر حسن اس لحاظ سے فارسی کی بہتر بزمی مثنویوں پر بھی غالب ہے۔

حکمیہ مثنویوں میں صرف سعدی کی بوستان کا نام لینا بالکل کافی ہے۔ اسی طرح صوفیانہ مثنویوں میں فارسی ادبیات کی لاج رکھنے کے لئے مولانا روم کی مثنوی ایک نعمت غیر مترقبہ ہے اس میں واردات قلبیہ اور جذبات روحانیہ کے بیانات نہایت حیرت انگیز ہیں۔

اردو میں کوئی رزمی مثنوی نہیں لیکن اس سے یہ نہیں سمجھ لینا چاہئے کہ اردو ادبیات میں رزمیہ عنصر ہی مفقود ہے انیس و دبیر کے کارنامے دنیا کی بہتر سے بہتر رزمیہ مصنفات کے پہلو بہ پہلو رکھے جا سکتے ہیں لیکن اردو شعرا کا میلان طبع ایشائی مذاق کے مطابق امور قلبیہ کی ترجمانی کی طرف بہت زیادہ تھا چنانچہ اردو زبان میں بزمی مثنویوں کی کوئی کمی نہیں پہلے پہل ریختہ میں بزمیہ مثنویاں ہی لکھی گئی تھیں چنانچہ دکن کے قدیم ریختہ گو شعرا کے کلام میں ایک نہ ایک مثنوی

ضرور پائی جاتی ہے

اردو کی اکثر بزمی مثنویاں عشقیہ ہیں شمالی ہند کے سب سے بڑے شاعر میر تقی (جن کے کلام میں تیس سے زیادہ مثنویاں ہیں) مثنویوں میں بہت کم خارجی پہلوؤں پر روشنی ڈالتے ہیں ان کی مثنویوں کی بھی اکثر ابیات میں غزل کا رنگ پایا جاتا ہے اسی لئے میر غزل گو شاعر کی حیثیت سے مشہور رہے میر کی مثنویوں میں صرف داخلی پہلو ہونے کی سب سے بڑی وجہ یہ ہو گی کہ ان کی اکثر مثنویوں کے ڈھانچ (پلاٹ) لمبے اور مکمل نہیں اور مثنویاں بھی چھوٹی چھوٹی ہیں جس کی وجہ سے ان کو دوسری قسم کی شاعری دکھانے کا مقصد یہ موقع نہیں ملا۔

مومن نے بھی چھ مثنویاں لکھی ہیں اور ان سب کا رنگ داخلی ہے مگر میر کی برابر صفائی نہیں پائی جاتی، نزد قت پسندی کی وجہ سے مومن کی مثنویاں مقبول نہ ہو سکیں ان میں عشقیہ مضامین کی بھی کثرت ہے میر کی مثنویاں اخلاقی پایہ سے نہیں گریں مگر مومن کی مثنویاں اس معیار پر ٹھیک ٹھیک نہیں اترتیں نیز ان میں قطعیت بھی نہیں سب سے بڑی بات یہ ہے کہ مومن کو اپنے دیگر ہم کاروں کی طرح خارجی شاعری سے لگاؤ نہ تھا لہذا اگر ان کی مثنویوں میں کوئی منظر نہ ہو تو کوئی تعجب کی بات نہیں۔

اردو کے دیگر مثنوی نگاروں میں میر حسن، مرزا شوق، اثر اور نسیم

زیادہ قابلِ ذکر ہیں، میر حسن کی ایک مثنوی پر ہم آئندہ صفحات میں تنقید کریں گے۔ مثنوی نگاری میں بے حد کامیاب رہے یہ کہنا کچھ بیجا نہیں کہ انھوں نے قصہ نگاری کے پورے پورے فرائض ادا کر دیے ہیں۔ میر حسن کے بعد مرزا شوق لکھنوی کا درجہ ہے جو واجد علی شاہ کے اخیر زمانہ میں ہوئے ہیں ان کی مثنویاں بہارِ عشق اور فریبِ عشق گو زبان کی خوبیوں سے مالا مال ہیں لیکن ان میں واقعات کی تصویریں صحیح نہیں ہیں اور بوالہوسی کی سرگزشت بھی پائی جاتی ہیں، میر درد کے چھوٹے بھائی میر اثر کی مثنویاں "خواب و خیال" وغیرہ اور نسیم کی "گلزارِ نسیم" بھی قابلِ ذکر ہیں، خصوصاً موخر الذکر تو شرر اور چکبست کی چشمکوں کے باعث زیادہ مشہور ہو گئی ہے اگرچہ میر حسن کی مثنوی میں جگہ جگہ اطناب ہے اور برخلاف اس کے گلزارِ نسیم میں ایجاز ہے لیکن میر حسن کا اطناب نسیم کے ایجاز کے مقابلہ میں ناپسندیدہ نہیں معلوم ہوتا اس کی وجہ یہ ہے کہ ایجاز کی خاطر گلزارِ نسیم میں کوئی بیان یا قصہ بالکل بے دھڑک ختم ہو جاتا ہے لیکن میر حسن اس طرح روانی کے ساتھ بیان کرتے چلے جاتے ہیں کہ ایک واقعہ میں سے دوسرا واقعہ اور ایک بات میں سے دوسری بات فطرتاً پیدا ہوتی جاتی ہے۔

گلزارِ نسیم میں ہر مضمون تشبیہ و استعارہ کے پیرایہ میں بیان کیا جاتا ہے اس کے برخلاف میر حسن جہاں مناسب سمجھتے ہیں ان عناصر سے کام لیتے ہیں۔ اس کی وجہ سے ان کی مثنوی پڑھتے وقت طبیعت اس طرح نہیں اکتا تی

جہاں میر حسن نے نواب آصف الدولہ کو بھی دعا دی ہے اور اپنی مثنوی کی تعریف

نہیں مثنوی ہے یہ اک پھلجھڑی ۔۔۔۔ مسلسل ہے موتی کی گویا لڑی

نئی طرز ہے اور نئی ہے زبان ۔۔۔۔ نہیں مثنوی یہ ہے "سحر البیان"

کی ہے اسی کے آخر میں اپنے احباب کی چند تاریخیں بھی منسلک کر دی ہیں سب سے پہلے اپنے ، ایک مشفق "مرزا قتیل" کہ میں شاہراہ سخن کے دلیل" کی ایک فارسی تاریخ آئی ہے جو "زہے مثنوی با دہر ول فدا" کے مصرعہ سے نکلتی ہے اس کے بعد میاں مصحفی کے مصرع "یہ بیت خانہ چین ہے بے بدل" سے اور فخر الدین ماہر کے مصرع "ہے اس مثنوی کی یہ نادر طرح" سے بھی تاریخ ۱۱۹۹ھ نکالتے ہیں -

اس مثنوی کی زبان اس عہد کی عام مروجہ بولی سے زیادہ لطیف و شستہ ہے ایک تو میر حسن کے گھرانے ہی کی زبان نہایت پاک صاف تھی اور اس پر اضافہ یہ ہوا کہ "سحر البیان" ان کے آخر عمر کے پختہ اور سنجیدہ دماغ کی پیداوار ہے چنانچہ اس کے دو سال بعد ہی ۱۲۰۱ھ میں ان کا انتقال ہوتا ہے میر حسن نے خود لکھا ہے ؎

زبس عمر کی اس کہانی میں صرف ۔۔۔۔ تب ایسے یہ نکلے ہیں موتی سے حرف

جوانی میں جب بن گیا ہوں میں پیر ۔۔۔۔ تب ایسے ہوئے ہیں سخن بے نظیر

............................................

ہر ایک بات پہ یاں جو جو ہی گزرا ۔۔۔۔ تب اس مصرع بہ نقشہ تیار کیا

جس طرح عام اسلامی مصنفین کا طریقہ تھا، میر حسن نے بھی قصہ شروع کرنے سے پہلے "حمد الہی" (چالیس شعر) "نعت حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم" (ستائیس شعر) تعریف اصحاب پاک رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین" (چار شعر) "منقبت حضرت امیر المومنین علیہ السلام (پچیس شعر) کے عنوان بڑے اہتمام کے ساتھ قرار دئے ہیں اس کے بعد مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات" (چودہ شعر) اور تعریف سخن (دس شعر) کر کے شاہ عالم بادشاہ کی مدح کی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ دہلی کے بادشاہوں کی طاقت و حکومت اور دربار خاص و دربار عام کی عظمت و شوکت گھٹ جانے پر بھی لوگوں کے قلوب کس طرح عقیدت و خلوص سے بھر پور تھے مغل شاہنشاہ کی مدح کے بعد وزیر الممالک نواب آصف الدولہ بہادر جن کے پایہ تخت میں مثنوی لکھی جا رہی ہی اور ان کی سخاوت و شجاعت کی تعریف اور اپنے عجز و انکسار کے اظہار کے ساتھ ہی آغاز داستان ہونے بیان کو ایک جدا داستان سے شروع کیا گیا ہے اور تقریباً ہر داستان ساقی نامہ سے شروع کی جاتی ہے اور کسی اچھے (اخلاقی یا حکایتی) نتیجے پر ختم ہوتی ہے ہر ایک داستان کا ساقی نامہ اس داستان کے موضوع اور واقعات کے اس قدر مناسب ہوتا ہے کہ اس سے شاعر کی خوش سلیقگی اور نفاست طبع ظاہر ہوتی ہے مثلاً جب بے نظیر کی پیدائش کا ذکر کرنا ہو تو واقعہ اس طرح شروع کیا جاتا ہے۔

خوشی سے پلا مجھ کو ساقی شراب | کوئی دن میں بجتا ہے چنگ و رباب
کروں نغمۂ تہنیت کی شروع | کہ اک نیک اختر کرے ہے طلوع

جب شہزادہ کی عمر بارہ سال کی ہوتی ہے اور نجومیوں رمالوں اور پنڈتوں نے جس خطرے سے آگاہ کیا تھا وہ گذر جاتا ہے تو بادشاہ سواری کی تیاری کا حکم دیتا ہے کہ شہر میں جلوس نکالا جائے اس واقعہ کو شروع کرتے وقت شاعر کی قوت تخیل اور کمال فنی کا کمال دکھا دیتا ہے وہ جانتا ہے کہ یہ جشن و نشاط اور جوش و خروش بہت جلد ختم ہو جانے والا ہے اس ایک دن کی بہار اور رنگ رلیوں کے بعد برسوں کی خزاں اور پریشانیوں سے سابقہ پڑنا ہے لیکن اس حالت کی وہ صاف صاف پیشین گوئی بھی نہیں کرتا لیکن اشارے ہی اشارے میں سب کچھ کہہ جاتا ہے اور اس انداز سے کہہ جاتا ہے کہ ارباب بصیرت "آہ آہ" کہنے لگتے ہیں اور ظاہر بیں "واہ واہ" پکارنے لگتے ہیں ملاحظہ ہو

پلا ساقیا مجھ کو اک جام مل | جوانی میں آئے ہیں ایام گل
غنیمت شمر صحبت دوستاں | کہ گل پنج روز است در بوستاں
ثمر نے بھلائی کا گر ہو سکے | شتابی سے بوئے جو کچھ بو سکے
کہ رنگ چمن پر نہیں اعتبار | یہاں چرخ میں ہے خزاں و بہار

اسی قسم کی کیفیت اور اسی طرح کا اشارہ حسب ذیل اشعار میں بھی کس لطافت سے ظاہر کیا گیا ہے۔

شتابی سے اٹھ ساقیٔ سیم بر — کہ چاروں طرف ماہ ہے جلوہ گر
لبوریز گلابی میں دے بھر کے جام — کہ آیا بلندی پہ ماہ تمام
جوانی یہاں اور یہاں چودھویں — مثل ہے کہ ہے چاندنی چار دن
اگر مے کے دینے میں کچھ دیر ہے — تو پھر جانیو یہ کہ اندھیر ہے

(ملحوظ خاطر ہو کہ بے نظیر اس وقت کوٹھے پر سو رہا ہے اور ایک پری اس پہ عاشق ہو کر اس کو اڑا لے جائے گی)

بے نظیر کے حمام میں نہانے کی ملاقات پر بھی ایک داستان لکھی گئی ہے اور اس میں اس کے سراپا کی تعریف کی گئی ہے جو سوائے ایک قادر الکلام کے کسی دوسرے کے ید قدرت میں ہرگز نہیں اس داستان کے آغاز کے شعر ملاحظہ ہوں جو ساقی نامہ کی حیثیت رکھتے ہیں :

پلا آتشیں آب پیر مغاں — کہ ہو وے مجھے گرم و سرد جہاں
اگر چاہتا ہے مرے دل کو چین — نہ دینا وہ ساغر جو ہو قلتین
کدورت مرے دل کی دھو ساقیا — ذرا شیشہ مے کو دھو دھا کے لا

مثنوی سحر البیان اب تک کئی دفعہ چھپ چکی ہے، فورٹ ولیم کالج کلکتہ کی طرف سے بھی ۱۸۰۵ء میں شائع کی گئی تھی۔ نہال چند لاہوری کی "گل بکاؤلی" اور مہدی علی خاں کی "یوسف زلیخا" کے ساتھ ایک ہی جلد میں "سحر البیان" بھی بمبئی میں ۱۸۶۳ء میں شائع ہوئی تھی، اس کے بعد سے اب تک اس کے کئی

اڈیشن نکلے۔

۱۔ کانپور ۱۸۶۲ء میں ۴۔ کانپور ۱۸۷۸ء میں

۲۔ کانپور ۱۸۷۴ء میں ۵۔ لکھنو ۱۸۹۵ء میں

۳۔ میرٹھ ۱۸۷۶ء میں ۶۔ مخزن پریس دہلی ۱۸۹۵ء محمد اکرام صاحب نے سید اشرف حسین صاحب بی اے سے ایک چالیس صفحہ کا مقدمہ لکھا کر اچھے کاغذ پر اور صحت و اہتمام کے ساتھ شائع کیا ہے "مثنوی گلزار ارم" بھی اس کے ساتھ ہی ہے۔

صرف کئی اڈیشن ہی نہیں بلکہ انگریزی زبان میں اس کے متفرق ترجمے بھی چھپ چکے ہیں اور اس کو اردو نثر میں بھی منتقل کیا گیا ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے [۱]

(۱) "نثر بے نظیر" کے نام سے میر بہادر علی نے طلباے فورٹ ولیم کالج کے لئے جان گلکرسٹ کی فرمائش سے "سحر البیان" کو نثر کا جامہ پہنایا جو ۱۸۰۳ء میں شائع ہوا۔

(۲) "دی نثر بے نظیر" سی، ڈبلیو، ڈی بادڈلر بل نے اس نام سے انگریزی میں ترجمہ کر کے کلکتہ (ڈل) میں ۱۸۷۱ء میں شائع کیا۔

(۳) "دی نثر بے نظیر" کے نام سے اور ایک انگریزی ترجمہ کا دوسرا اڈیشن کلکتہ ہی میں ۱۸۸۹ء میں شائع ہوا یہ ترجمہ میجر ہنری کورٹ نے کیا تھا۔

(۴) "دی نثر بے نظیر" یہ اردو اعلیٰ تعلیم (اردو فاضل) کی جماعت کی درسی

---

[۱] گریرسن جلد نہم ۱۲

کتاب کی حیثیت سے ۱۹۰۲ء میں کلکتہ میں شائع ہوی اور اس کو لفٹننٹ کرنل رینکنگ نے ایڈٹ کیا تھا۔

(۴)

# ظاہری خصوصیات

میر حسن اور "سحر البیان" پر ایک اجمالی نظر ڈالنے کے بعد ہم سب سے پہلے یہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ آیا "سحر البیان" ظاہری شکل کے لحاظ سے جس صنف ادب سے تعلق رکھتی ہے اس کی تمام خصوصیات پر حاوی ہے یا نہیں رزمی اور بزمی مثنویوں میں سب سے زیادہ جس امر کا لحاظ رکھنا پڑتا ہے وہ ربط کلام ہے خاص کر جب کہ اس میں تاریخ یا قصہ بیان کیا جائے گویا مثنوی نویس کا مقدم فرض ہے کہ اس کا ایک مصرع دوسرے مصرع اور ایک بیت دوسرے بیت سے بالکل چسپاں ہوتی جائے اور بیچ میں کھانچے نہ پڑنے پائیں سحر البیان کے سوا اردو کی کسی دوسری مثنوی میں اس فرض سے بآئین شائستہ عہدہ برآ ہونے کی بہت کم کوشش کی گئی ہے میر حسن کی مثنوی کی ہر بیت کو دوسری بیت کے ساتھ ایسا ہی تعلق ہے جیسا کہ زنجیر کی ایک کڑی کو دوسری کڑی کے ساتھ ہوتا ہے اس کی مثالوں کے لئے خود مثنوی کا سرسری مطالعہ کافی ہے نیز یہ کہ بزمی مثنوی میں بندش کا سلجھا ہوا ہونا ضروری ہے تاکہ ڈرامے کا

لطف پیدا کر سکے اور اس طرح اردو ادبیات میں ڈرامہ کی جو ایک زبردست کمی ہے اس کی حتی الامکان تلافی ہو جائے، میر حسن کی بندشیں اس قدر سلجھی ہوئی اور ان کی ترکیبیں اس قدر فطری ہیں کہ اس دور کے دیگر شعرا کے کلام کا مطالعہ کرنے کے بعد ہمیں تعجب ہوتا ہے کہ میر حسن کے خیال کے سانچے کیونکر اتنے پاک و صاف ہو گئے ہوں گے۔

مثنوی میں تسلسل کلام کے ساتھ ہی سیاق و سباق اور صفائی زبان کو ملحوظ رکھتے ہوئے ہر شعر کے جدا جدا قافیوں میں خوبصورتی اور خوش آہنگی پیدا کرنے کے لئے ایک زبردست صناع کی ضرورت ہے میر حسن نے اس کا ہمیشہ خیال رکھا ہے انھوں نے بعض جگہ مشکل سے مشکل اور ثقیل سے ثقیل قافیے اس شائستگی سے استعمال کر دیے ہیں کہ ان کی ثقالت اور اشکال کا خیال پیدا ہونا تو کجا پڑھنے والے کو لطف ملنے لگتا ہے چند مثالیں ملاحظہ ہوں۔

کوئی سیوتی اور سیں سکھ کوئی
کوئی دل لگن اور تن سکھ کوئی

کہاروں کی زربفت کی کرتیاں
وہ ان کی دبے پاؤں کی پھرتیاں

پڑے اس میں فوارے چھٹتے ہوئے
ہوا بیچ موتی سے لٹتے ہوئے

وہ انکھیں جو روتی تھیں بس پھوٹ پھوٹ
تو گویا کہ موتی بھرے کوٹ کوٹ

ترا رنگ غیرت سے اڑتا نہیں
تجھے کیا پڑا دھڑ تا نہیں

خبر اس کی بس کر نہ گنگیڈ اچا
کہ ہاتھی بھی ہو مست انیڈا چلے

یہ سمجھا نیا دٹ کا کچھ بھیس ہے
لگا کہنے جوگی جی آدیس ہے

خواصوں کو خوجوں کو جوڑے دیئے
پیادے جو تھے ان کو گھوڑے دیئے

دوپٹہ کو کرنا کبھی منہ کی اوٹ
کہ پردے میں ہو جائے دل لوٹ پوٹ

سب اعضا بدن کے موافق درست
ہر اک کام میں اپنے چالاک و چست

پلا مجھ کو دارو کوئی تیز و تند
کہ ہوتا چلا ہے مرا ذہن کند

صباحت صفا اس سے جھلکی ہوئی
پڑی سر پہ کاندھے پہ ڈھلکی ہوئی

جڑاؤ وہ بالے کہ بالے کا رشک
وہ موتی کے مالے کہ عاشق کا اشک

(۵)

# مطالب و معانی

جب ہم مطالب، معانی کے لحاظ سے سحر البیان پر ایک نظر ڈالتے ہیں تو ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ میر حسن نے اپنی مثنوی میں ایک خاص قصہ کی تخلیق کی ہے جو ایشیا کی قدیم طرز فسانہ نگاری کے معیار پر بالکل ٹھیک ٹھیک اترتا ہے اگرچہ آج کل وہمی عناصر اور فوق العادت واقعات کے پیش کرنے پر ہنسی اڑائی جاتی ہے اور اسی قصہ یا افسانہ کو شہ پارہ سخن قرار دیا جاتا ہے جس کی بنیاد ناممکن باتوں پر نہ رکھی جائے لیکن یورپ میں بھی ازمنہ متوسطہ میں اسی قسم کے عناصر کی آمیزش (متین اور سنجیدہ تصنیفات میں بھی) باعث فخر سمجھی جاتی تھی۔ جوں جوں علوم و فنون میں

ترقی ہوتی گئی روزمرہ کے واقعات اور فطری امور کی طرف زیادہ توجہ ہونے لگی ہر قوم اور ہر ملک میں ایک ایسا زمانہ ضرور آتا ہے کہ وہاں کی ادبیات کو فوق الفطرت تخیلات اور تعجب خیز توہمات کی کٹھن منازل سے لازمی طور پر گذرنا پڑتا ہے، اب جبکہ اس طلسم کو علم نے توڑ دیا ہے کیا ڈانٹی ملٹن شکسپیر اسپنسر والمیکی تلسی داس اور فردوسی کے شہ پارہائے سخن کو لایعنی اور دور از کار قرار دینا ہے دیکھنا یہ ہے کہ مصنف کے خلاق دماغ نے فوق الفطرت واقعات بھی اپنے زمانے والوں کے عام معتقدات کے موافق بیان کیے ہیں یا نہیں نیز یہ کہ اس کی تخیلی مخلوق اس کے معاصرین کی نگاہوں میں چلتی پھرتی اور ہنستی بولتی تصویریں بن سکتی ہے یا نہیں؟

ایشیا میں جہاں کسی بادشاہ کو مدت تک اولاد نہیں ہوتی تو نہ صرف اس کے درباری اُمرا اور ہمسایہ حکمران قسم قسم کی چہ میگوئیاں شروع کر دیتے ہیں بلکہ بادشاہ سلامت بھی حکومت کے ساتھ دنیا سے بیزار ہو کر کہنے لگتے ہیں۔

کہ میں کیا کروں گا یہ مال و منال؟     فقیری کا ہے میرے دل میں خیال

فقیر اب نہوں تو کروں کیا علاج؟     نہ پیدا ہوا وارث تخت و تاج

لیکن واضح رہے کہ ایشیائی امرا بادشاہ پرست ہوتے ہیں وہ ہرگز پسند نہیں کرتے کہ جہاں پناہ اور ظل اللہ تخت سے دست بردار ہو جائیں اور اغیار دست درازی کرنے لگیں ان کو کوئی نہ کوئی طریقہ (خواہ وہ جائز ہو یا ناجائز) ضرور

ملجاتا ہے کہ وہ کہیں نہ کہیں سے ولیعہد پیدا کر لیتے ہیں، اس طریقہ کار کی سب سے پہلی منزل یہی ہے جو ہمارے قصہ کے امرا طے کر رہے ہیں وہ بادشاہ سے عرض کرتے ہیں اور کس قدر ہمدردی و خیر خواہی سے عرض کرتے ہیں!!

فقیری جو کیجے تو دنیا کے ساتھ — نہیں خوب جانا ادھر خالی ہاتھ
کرو سلطنت لیک اعمال نیک — کہ تا دو جہاں میں رہے حال نیک
جو عاقل ہوں وہ سوچ میں تک رہیں — کہ ایسا نہ ہووے کہ کچھ پس کہیں
تو کار زمیں را نکو ساختی — کہ با آسماں نیز پرداختی
یہ دنیا جو ہے مزرعہ آخرت — فقیری میں ضائع کرو مت اس کو
عبادت سے اس کشت کو آب دو — کہ واں جا کے خرمن ہی تیار ہو
رکھو یاد عدل و سخاوت کی بات — کہ اس فیض سے ہے تمہاری نجات
مگر ہاں یہ اولاد کا ہے جو غم — سو اس کا تردد بھی کرتے ہیں ہم
عجب کیا کہ ہووے تمہارے خلف — کرو تم نہ اوقات اپنی تلف
نہ لاؤ کبھی یاس کی گفتگو — کہ قرآں میں آیا ہے لاتقنطوا
بلاتے ہیں ہم اہل تنجیم کو — نصیبوں کو اپنے ذرا دیکھ لو

اس زمانہ میں نجومیوں، رمالوں اور پنڈتوں کو بلانا اہم کاروبار کا جزو لاینفک تھا اور اب بھی اکثر جگہ بالخصوص ہندو امراء میں اس کی شدت کے ساتھ پابندی کی جاتی ہے، میر حسن نے اس عنصر کو نہایت کمال کے ساتھ شامل

کیا ہے معلوم ہوتا ہے کہ ان امور میں ان کی فضائے معلومات نہایت وسیع تھی اُس زمانہ میں کسی اہم خواہش کے حصول کے لئے بڑے بڑے اُمرا اور بادشاہ بھی مسجدوں میں جاکر اپنے ہات سے دیا رکھا کرتے تھے" اس واقعہ کے اظہار سے میرحسن نے عوام کو اپنے سے بالکل مانوس کر لیا ہے۔

اس کے بعد بیٹے کی ولادت کی خوشی کی تقریب نیز اواخر کتاب کے قریب بدر منیر اور بے نظیر کی شادی کے بیان میں ہندوستانی اپنے بادشاہوں اور امیروں کے محلوں میں جو کچھ دیکھا کرتے تھے ان کی تصویر اس طرح کھینچی ہے کہ پڑھتے وقت ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے ہی شہر کے (خواہ وہ حیدرآباد ہو یا دلی اور لکھنو) کسی بڑے امیر کے ہاں ہماری آنکھوں کے سامنے شادی ہو رہی ہے، ملازمین کا نذریں گزراننا اور انعامات حاصل کرنا کس قدر اصلیت کے مطابق ہے چنانچہ

دیا شاہ نے شاہزادے کے ناؤں ... مشائخ کو اور پیرزادوں کو گاؤں
امیروں کو جاگیر لشکر کو زر ... وزیروں کو الماس و لعل و گہر
خواصوں کو جوجوں کو جوڑے دئے ... پیادے جو تھے ان کو کھوڑے دئے

اسی طرح اہل نشاط کے ناچنے کی تصویر بالکل فطری اور دلچسپ ہے جب شاہزادے کے لئے مکان اور باغ تیار ہوتا ہے تو اس کے بیان کرنے میں ایشیائی امرا اور سلاطین کے مکانات اور باغات کا نہایت صحیح نقشہ کھینچا ہے، خواص اور مغلانیاں شہزادے کی خدمت کے لئے مامور ہوتی ہیں جو

ادھر اور ادھر آتیاں، جاتیاں — پھریں اپنے جوبن کو دکھلاتیاں

پھر شہزادے کے طریقۂ تعلیم اور تحصیل کا ذکر ہے، یہاں میر حسن نے ایک کامل ہندی شہزادہ کی تصویر کھینچی ہے بھارت ورش کے قدیم راجہ مہاراجہ اپنے کنور کو بالکل بچپن ہی سے بڑے بڑے ہنر اور فنوں میں ماہر بنایا کرتے تھے ہندوستان کی قدیم ادبی مصنفات میں اس کی مثالیں بکثرت پائی جاتی ہیں لیکن میر حسن نے اپنے ہیرو کی تحصیل علم میں اسلامی جز کا ایک شاندار اضافہ اور بھی کر دیا ہے جس کی وجہ سے یہ تصویر بالکل مکمل ہو گئی ہے۔

شہزادے کے نہانے کا بیان اور اسے زیور اور پوشاک سے آراستہ کرنے کا ذکر بالکل اصلی تصویریں ہیں شہزادے کی سواری کا جلوس شاہان مغلیہ کے عالیشان جلوس کا ایک بہترین مرقعہ ہے اس کے بعد قصہ ایک زبردست پلٹا کھاتا ہے اور اب ہماتی دور شروع ہوتا ہے جس کی تعمیر میں مغربی قصہ نویس عجیب عجیب طریقے اختیار کرتے ہیں، لیکن میر حسن کو تو ہندوستانیوں کے حالات لکھنے ہیں اور ہندوستانیوں ہی کے لئے لکھنے ہیں اس لئے وہ اس دور کا انحصار اسی بات پر رکھتے ہیں جو ان کے ہموطنوں کی گھٹی میں پڑی ہوئی ہے یعنے جن اور پری کے تصرفات، یورپی افسانہ نگار بھی موقع موقع اس عنصر سے مدد لیتے ہیں مثلاً شکسپیر کے مڈ سمر نائٹس ڈریم کی پریاں اور ہملٹ کے بھوت ایلیڈ اور انیڈ کے دیوتا پیراڈائس لاسٹ کے فرشتوں اور شیطان

کی مہمات اور مور کی پری اس کی بہترین مثالیں ہیں اور اڈگار آلن پو کی

تو عظمت کا سارا انحصار اسی پر ہے۔

جیسا کہ عام طور پر میر حسن پر اعتراض کیا جاتا ہے اس قسم کے غیر فطری بیانات معیوب ہرگز نہیں معیوب اس وقت

ہوتے جب ان میں تناسب نہ ہوتا پرستاں کی صحبت غیر جنس کا شہزادے کے

دل پر جو اثر ہوا اس کا صحیح مرقعہ پیش کر دیا گیا ہے کل کے گھوڑے کا ذکر

پرستان کے حالات کے بالکل مناسب ہے یہاں میر حسن نے اور ایک کمال یہ

کیا ہے کہ گھوڑے کا بیان ہندی مذاق کے مطابق کیا ہے جس کی وجہ سے

پڑھنے والا پرستان کے گھوڑے سے اسی طرح مانوس ہو جاتا ہے جس طرح اپنے

گھر کے گھوڑے سے مانوس رہتا ہے

اب واقعات کا پلٹا کھانا سخت ضروری تھا ورنہ قصہ وہیں ختم ہو جاتا

بدر منیر سے بے نظیر کی جو بر موقع ملاقات کرا لی جاتی ہے، وہ اس قدر اہم

تھی کہ سوائے ایک زبردست تخلیقی صناع کے اور کسی کو یہ تخیل نصیب نہیں

ہو سکتا، بڑے بڑے یورپی افسانہ نویس بھی ان انقلابی واقعات کی تخلیق میں ٹھوکر

کھا جاتے ہیں لیکن میر حسن نے بالکل فطری طریقہ پر ایک بات پیدا کر دی

اگر بدر منیر سے ملاقات نہ کرائی جاتی اور حالات کا یہی عالم ہوتا تو شہزادے

کا اپنے ماں باپ سے ملنا دشوار ہو جاتا۔ بدر منیر کا ایک علحدہ باغ میں

اپنی سہیلیوں کے ساتھ رہنا بالکل مقتضائے حال کے موافق ہے، نجملہ

